نہیں اب جہاں میں دوستی کبھی راستی میں جو مل گئے
نہیں مطلب ایک کو ایک سے یہ ادھر چلا وہ ادھر گیا
اگر آگے غصہ نہیں رہا تو لگی تھی آگ کہ بجھ گئی
جو حسد کا جوش فرو ہوا تو یہ زہر چڑھ کے اتر گیا
تجھے نظم وادیٔ شوق میں عبث احتیاط ہی اس قدر
کہیں گرتے گرتے سنبھل گیا کہیں چلتے چلتے ٹھہر گیا

۳۶ مفعلات فاعلاتن دوبار 11

کہیں تاب ہی سماعت مرا حال زار ہوتا
کہ فسانہ خوب تھا یہ اگر اختصار ہوتا
غم عشق تھا تو پھر کیوں غم روزگار ہوتا
نہ یہ جن کبھی اترتا نہ جنوں سوار ہوتا
نہیں خود کو دیکھ سکتا کہ جہاں میں خود ہی یکتا
کبھی اپنے عکس سے بھی وہ نہیں دوچار ہوتا
نہیں تاب ضبط غم کی مرے مشت استخواں میں
بھڑک اٹھتا خس میں پنہاں جو ذرا شرار ہوتا
در دوست کی طلب میں مجھے کیا برا تھا مرنا
جو قدم قدم پہ ہوتا جو ہزار بار ہوتا

مجھے اس خیال پریس ہے امید عفو اس سے
کہ وہ چاہتا تو ہرگز نہ میں بادہ خوار ہوتا

نہیں اعتنا کے لائق یہ وجود بے حقیقت
کہ اگر لباس ہوتا تو یہ مستعار ہوتا

میں سمجھتا مستحق ہوں نہیں سزا کا یا جزا کا
مری ہست و بود کا بھی تو کچھ اعتبار ہوتا

اگر اپنے سوز غم کو نہ دبا دبا کے رکھتا
تو حیات کے اخگر اخگر ابھی اک شرار ہوتا

وہ مآل زندگانی جسے کہتے ہیں غم عشق
یہ اگر پہاڑ ہوتا تو نہ دل پہ بار ہوتا

دل ناکش میں قائل قدر افگنی کا تیری
کوئی تیر ایسا ہوتا کہ فلک کے پار ہوتا

۳۷ — مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلات — ۹

جہاں میں کوئی نہ کوئی عدوئے جاں ہوگا
جدھر سے قافلہ گزرے گا خاکسار ہوگا
لگا کے تیر مجھے روئے گا لہو ظالم
یہ آکے دیکھ کرامات میکدہ اے شیخ

ہوا چمن میں نہ گل چین نہ باغباں ہوگا
سپہر ناز کش گرد کارواں ہوگا
کہ موج خوں اسے خمیازہ کماں ہوگا
کہ ایک جام میں تو پیر سے جواں ہوگا

گلا جو کاٹ کے مر جائے تو یہ ڈر ہے
کہ سب کا اس ستم ایجاد پر گماں ہوگا

نگاہ اس نے جو پھیری تو مر مٹا دل زار
خبر نہ تھی کہ یہ ایسا مزاج داں ہوگا

لگا کے تیغ بگڑیے نہ کیجیے انصاف
تڑپ سکے گا وہ کیونکر جو ناتواں ہوگا

غضب کیا جو کسی کے خرام کو دیکھا
نہ جانتا تھا کہ دل یوں رواں دواں ہوگا

خدا کو ڈھونڈنے جاتا ہے کیا کہیں اے نظم
ہر ایک جا وہ ملیگا جو بے نشاں ہوگا

۳۸ —————— ۱۶

کہا جو تو نے دل ناصبور میں نے کیا
بتا کہ تو نے کیا یا قصور میں نے کیا

بغل سے دل کو نکالا کے پھینک دیا
یہ ایک مفت کا جھگڑا تھا دور میں نے کیا

یہ تم کہو کہ نہ آنا یہاں نہ آؤں میں
ضرور تم نے کہا اور ضرور میں نے کیا

تمہارا ذکر ہی کیا تم کو کون کہتا ہے
فساد میں نے اٹھائے فتور میں نے کیا

کہا تھا کس نے کہ موسیٰ سی تو لڑا آنکھیں
اشارہ تجھ سے تھا اے برق طور میں نے کیا

جہاں کہیں ہوئی کثرت رہا میں آپ سے دور
جہاں ملی مجھے خلوت ظہور میں نے کیا

رہوں میں بستہ گریباں یہ امر تھا دشوار
یہ سہل تھا کہ گریباں کو دور میں نے کیا

پھرا نہ موج حوادث سے لاکھ منہ پھیرا
چڑھاؤ کاٹ کے آخر عبور میں نے کیا

لگا نہ خاک سے دامن نہ خاک دامن سے
صبا کی طرح جہاں سے مرور میں نے کیا

اب آ بنی ہے پاؤں سے پیری میں سر نہیں اٹھتا
سزا اسی کی ہے جیسا غرور میں نے کیا

وہ حشر میں بھی ملیں مجھ سے یہ نہیں امید
خفا ہیں اس لیے کیوں صف [illegible] کیا

یہ اڑ کے تخت سلیماں کی خاک کہتی ہے
بسیرا اب سر بال طیور نے کیا

وہ میری نالہ سوزاں کو کیا سمجھتے ہیں
قیامت آئی اگر نفخ صور میں نے کیا

حد لے نے منہ میں بان دی زبان میں لکنت
اس ادا سے بات پہ کتنا غرور میں نے کیا

نگاہ شوق سے میری سکھا دی آرائش
طرہ کو شانہ کش زلف حور میں نے کیا

جو مجھ سے کہتے ہیں اے نظم حسن ظن لعاب
تو میں سمجھتا ہوں کچھ کرو زور میں نے کیا

۱۶ —————— ۳۹

ہزار آنکھ پڑی جب غبار بام آیا
ہمارے حسن پہ [illegible] آیا

یہ کیوں کہا تھا کہ میرا نہ کام آیا
کہا سحر ہے وہ ظالم تو وقت شام آیا

ہماری حصہ میں جھوٹا جو اس کا جام آیا
لب نگار رہی [illegible] پیام آیا

ہر سب کو خانہ خرابی پہ شستہ تعمیر
ہوا غبار ہوا اونچا تو [illegible] بام آیا

جو بھول کر بھی خوشی کا گذر ہوا لیکن
خیال موت کا لینے کو انتقام آیا

دیار عشق میں وہ صاحب نگیں ہوئیں
کہ یار کے لب لعلیں پہ میرا نام آیا

ترانہ سنج ہوائے عندلیب تیرے لئے
ہر ایک گل کے گلگونہ کا [illegible] جام آیا

کلیجہ پک گیا ناصح کو منہ لگانے سے
یہ بیٹھے بیٹھے مجھے کیا خیال خام آیا

عذاب جاں مجھے ہو جاتی شام تنہائی
بھلے کو ساتھ بلاؤں کا ازدحام آیا

بڑا یہ حق محبت ادا کیا اس نے — کوئی جو ساتھ جنازے کے چند گام آیا
زباں کہ دانتوں نے پیری میں ساتھ چھوڑ دیا — کوئی رفیق برے وقت میں نہ کام آیا
گیا ہے لینے کو اسکے مگر یقیں ہے مجھے — پیام بر کے لئے موت کا پیام آیا
گماں رقیب کا ناصح یہ ہے بجا مجھ کو — کلیجہ تھام لیا جب کسی کا نام آیا
کھلے جو بند قبا شب کو اس کے میں سمجھا — کہ صبح حشر ہوئی وقت انتقام آیا
نگاہ ہو کے پریشاں پھری ہے کاکل سے — عجب ہے یہ کہ یہ رشتہ تھا ان کے دام آیا

خدا کا خوف کرو نظم ہوش میں آؤ
کرو شراب سے توبہ مہ صیام آیا

۴۰ — ۱۶

بہ شہوت و غضب آلودہ دل ما را — بکعبہ طرح بنا ریختی کلیسا را
ز خویش رفتہ گرفتیم راہ صحرا را — سلام ما کہ رساند دیار سلمی را
بہ بزم جلوہ برفتیم و ہمچو آئینہ — فروختیم بیک عشوہ دین و دنیا را
اگر چہ رخصت دیدار دادہ ما را — نگاہ قہر تو خوں می کند تماشا را
ہوائے ابر بفزود جوش صہبا را — شکست توبہ صدا کرد جام و مینا را
گذشت عمر و ندیدم کہ آسمان بکشود — بناخن مہ نو عقدہ ثریا را
قلیل فرصت عمر و کثیر حاصل عمر — حباب چشم گشود و بدید دریا را
غبار بام ربود ست و گرد باد ستوں — عجب کہ خانہ بر انداختند صحرا را

عبور بحر معانی و دستیاری کلک / شگافتم به عصا چون کلیم دریا را

حذر ز آه فلک تاز تو دل بیمار / که شکل دار بپا ده آورد مسیحا را

هزار معنی ثبت زنفی می خیزد / که نیستی پر پروانه داد عنقا را

به جستجوی تو ام مثل دانه تسبیح / سپرده ام به سر این راه گام فرسا را

دلم گداخت چو مینا زهول گرمی شعر / به بین حرارت اندیشهای فردا را

نشاده ام به ره شوق همچو نرگس زار / که آوریم بکف دامن مسیحا را

سراغ میکده دل گرفته ام از شاد / خبر کنید حریفان باده پیما را

مخور فریب بظن تشنه لب بمیر ای نظم
سراب آئینه دار است حال دنیا را

۱۱ ——— ۱۰

من و نگاه تو با کیف می چه کار مرا / من و بهار تو با فصل دی چه کار مرا

بغیر صور سرافیل محشر است اینجا / فغان چو خیزدم از دل به نی چه کار مرا

من و شناگری لذت جفای حبیب / به شکوه ستم پی به پی چه کار مرا

فریب عشوه دنیا نخورده ام مخمورم / بناز و غمزه بیجاش هی چه کار مرا

ز بیخودی به گذشتم ز لامکان و مکان / به فکر هستی لاشی و شی چه کار مرا

بلند شد علم مهر و شبنم از جا شد / که با مسابقت ظل و فی چه کار مرا

بمن چو دوست شدی بس ضمان من تست / چنین مگو که بکردار وی چه کار مرا

جز اے ترک وفا ابن سعدی و انت | ولے نہ گفت کہ با ملک ز چہ کار مرا

ق

بہ ظل معدلت خسرو دکن اے نظمؔ | بہ عدل و سطوت کسری و کے چہ کار مرا

وظیفہ ام رسد از خوان نعمت عثمان خلد اللہ

بوصف حاتم طائی و طے چہ کار مرا

۴۲ ——— مفعول فاعلات مفاعیل فاعلات ——— ۱۲

دل بار عشق کا متحمل نہیں ملا | سر سجدۂ نیاز کے قابل نہیں ملا

دریائے عشق میں سے کے دو ہاتھ رہ گیا | موج ضعیف تھی مجھے ساحل نہیں ملا

کیا جانے لطف عشق بحث بے مزہ | ناصح تجھے دماغ ملا دل نہیں ملا

محروم ہم ہیں عید میں بھی او جفا شعار | اب بھی گلے سے خنجر قاتل نہیں ملا

جادہ ملا تھا رشتۂ تسبیح کی طرح | آرام مجھ کو سیکڑوں منزل نہیں ملا

گردش سے ہم بھنور میں ہیں جس طرح ملال | کشتی اگر ملی بھی تو ساحل نہیں ملا

کہنے بہ پست جبر گوارا کیا تو کیا | کس کام کا ملاپ اگر دل نہیں ملا

ابرو کا اس کے ہمسر ابرو جو بن گیا | ایسا کسی کو مد مقابل نہیں ملا

انساں کا دل تھا بار امانت کے واسطے | اس درد کا کوئی متحمل نہیں ملا

ہو کر نفس گستہ بعرض شوق کیا | اچھا ہوا کہ قیس کو محمل نہیں ملا

اک برق تھی کہ آگ لگائی نکل گئی | بسمل پھڑک کے رہ گئے قاتل نہیں ملا

ہے نظم نیم جاں پہ چھری تیز رات دن
قاتل کو دوسرا کوئی بسمل نہیں ملا



یاد میں بخیر جلوۂ دلکش بہار کا — تھا یہ بھی شعبدہ کوئی لیل و نہار کا
پشتارہ لے چلا ہوں غم روزگار کا — گنبد ذرا بلند ہو میرے مزار کا
اونچا ہوا غبار جو اس خاکسار کا — پہنچا فلک کو گور میں صدمہ فشار کا
ہو بوالہوس اور اہل جنوں کا مقابلہ — کیا توڑنا ہے سہل گریباں کے تار کا
ٹپکیگا خون برق کی لہروں سے باغ میں — ہے جوش میں لہو رگ ابر بہار کا
ہم تو پچھڑ اسطرح سے گرے پھر نہ اٹھ سکے — کیا پوچھنا غبار رہ سبزہ گزار کا
حاصل نہیں ہے زیست کا جز رقص بیخودی — لو میں سمجھ گیا یہ اشارہ شرار کا
ہے لوٹنا پسند مجھے شاخ بید کا — ہے جھومنا پسند مجھے لالہ زار کا
دیوار ڈھانے کو ہی نشونما ہے تاک — دامن پکڑ لیا ہے نسیم بہار کا
ہستی کا قافلہ ہی عدم کی طرف رواں — دور سپہر ایک تتق ہے غبار کا
مانو تو کچھ ہے اور نہ مانو تو کچھ نہیں — بازار دہر میں ہے چلن اعتبار کا
ہر دم ہی وہم شماری پیہم سے دل کو کام — کھٹکا لگا ہوا ہے یہ روز شمار کا
ناداں اپنے نفس پہ کرتا ہے آپ ظلم — شکوہ زباں پہ ہے ستم روزگار کا
اس زلف مشکبو کی سیاہی کہیں سے لے — کالا کروں گا سینہ میں شب انتظار کا

سجدہ کیا ہے جب سے ترے آستان کو — ہے عرش پر دماغ ترے خاکسار کا
شاہوں کو ناز تخت مرصّع پہ ہے تو ہو — مالک ہوں میں بھی کلبۂ جواہر نگار کا

٤٤ — ٢٣

سینہ میں اُس کے دل میں کچھ ارمان ہو تو کیا — آنکھوں میں اشک اشک میں طوفان ہو تو کیا
سر پر یہاں نہیں ہے جو سامان ہو تو کیا — دامن ہو تو کیا جو گریبان نہ ہو تو کیا
دو دن کے واسطے سر و سامان ہو تو کیا — سب کچھ سہی جو دل ہی میں ارمان نہ ہو تو کیا
ہیکل پہ ہاتھ رکھ کے قسم کھا گئے ہیں وہ — بد عہد کے گلے میں جو قرآن نہ ہو تو کیا
کیا اے فلک ملا ہمیں بازار دہر سے — ظالم متاع درد بھی ارزاں نہ ہو تو کیا
لایا ہے کوئی ساتھ نہ لیجائے گا کوئی — دولت ہو اور عادت احسان نہ ہو تو کیا
ہے قد سے قد ملا کے بہت سرو کو غرور — اس طرح ناز سے جو خراماں نہ ہو تو کیا
نالوں سے جب زباں نہیں لگتی جناب کی — تا صبح بھلا دماغ پریشاں نہ ہو تو کیا
راضی ہوں قصد خون سے نہ بچ کیجئے — تسکین دل جو عیسیٰ دوران نہ ہو تو کیا
سالک کو حق کے ڈھونڈی میں ہے کچھ مزا — اس راستہ میں بھول بھلیاں[1] نہ ہو تو کیا
دن میری زندگی کے گذر جائیں صبح تک — ایسا بھی طول شب ہجران نہ ہو تو کیا
رکھا نہ سعی نے کہیں کا ہزار حیف — بندہ ہوا اور تابع فرمان نہ ہو تو کیا
مانا کہ تو نے غیر کیا نظم اپنا حال — معلوم اس کو حال پریشاں نہ ہو تو کیا

[1] بھول بھلیاں محاورہ میں مفرد مؤنث ہے ۱۲

مانا کہ تو نے جوگ لیا دردِ عشق میں
یہ تو بتا کہ چاکِ گریباں سے فائدہ
مانا کہ تیرے اشک میں گوہر کی ہے چمک
اچھا یہی سہی کہ وہ محشر خرام ہے
یوں خاک خونوں میں لوٹے گئے ستم تو کیا اٹھو ل
جھک جھک کے ڈھونڈنا ہی عبث اس گلی میں تو
جاتا ہے اس کے در پہ تو اتنا سمجھ تو لے
گر اذنِ عام غیر کو ہے تو ہوا کرے
کہتے ہو جو پڑے گی مصیبت اٹھائیں گے
سوچے ہو جان دینگے جو دشوار ہو گا وصل

اس حال پر بھی گر کوئی پرساں نہ ہو تو کیا
جب تیرا ہاتھ اور اس کا گریباں نہ ہو تو کیا
عارض پہ اس کے وصل میں غلطاں نہ ہو تو کیا
تیوروں کے نیچے دیدہ حیراں نہ ہو تو کیا
قاتل کا اپنے ہاتھ میں داماں نہ ہو تو کیا
اس خاک میں تر اداغ ہی لالہ نہ ہو تو کیا
گر تیرے روشناسوں میں درباں ہو تو کیا
تیر الذ رہاں کسی عنواں نہ ہو تو کیا
لیکن وہ ظلم کر کے پشیماں نہ ہو تو کیا
مرنا بھی مرحلہ جو آساں نہ ہو تو کیا

۵۴

بندہ کسی طرح نہ سزائے جحیم تھا
کوٹھے پہ آ کے نعش کا جانا تو دیکھ لے
واعظ خدا کے واسطے اس کو تو دیکھ
کیا کرتے ہم کہ ضبط سے گھبرا گیا تھا جی
نازک ہی انتہا کا دماغ فرشتی
دنیا کی نعمتوں میں برابر کا نہ سہی

۱۱

یارب میں روسیاہ سہی تو کریم تھا
لے اٹھ گیا جو تیری گلی میں مقیم تھا
پیتے اگر نہ مے تو گناہِ عظیم تھا
کھینچی اک ایسی آہ کہ بس دل دو نیم تھا
ہم کو تو سر اٹھانا ہی بارِ عظیم تھا
اصلاح تو یہ دیکھئے آخر حکیم تھا

اب ہم تھے اور حسرتِ اعمال قبر میں
آخر کوئی رفیق نہ کوئی ندیم تھا

دنیا سے دل اٹھا کے محبت بھی دیکھ لی
اک دوش پر جنازۂ امید و بیم تھا

ساتوں فلک نہ بارِ امانت اٹھا سکے
ہم نے اٹھا لیا وہ جو بارِ عظیم تھا

اے آسمان میری تباہی روا نہ تھی
تھا خاک بھی تو خاکِ رہِ مستقیم تھا

اے نظمؔ خوب راہ نمائی جنوں نے کی
گلشن سے لے کے دشت تک اک خطِ مستقیم تھا

۱۶ — ۱۵

میں پا کے اس سے عفو کا پروانہ جھپٹ گیا
اہلِ خرد دھرے گئے دیوانہ جھپٹ گیا

کیا حالِ پر ملال شبِ غم بیاں کروں
ظلمت وہ تھی کہ شمع سے پروانہ جھپٹ گیا

آتی تھی اب مزہ پہ کہانی شباب کی
کس لطف کے مقام سے افسانہ جھپٹ گیا

کس راستہ میں ناقۂ لیلیٰ کو لے چلا
اے ساربان قیس کا ویرانہ جھپٹ گیا

مستی میں ایک کی نہ رہی ایک کو خبر
شیشہ سے بزمِ عیش میں پیمانہ جھپٹ گیا

کاجل لگا کے لاش پہ رونے کو آئی تھے
اشکوں سے رنگِ نرگسِ مستانہ جھپٹ گیا

تو اضطرابِ شوق بھی نکلا حریفِ غم
چٹکی میں آ کے شمع کی پروانہ جھپٹ گیا

قابو سے نفسِ بد کو نکلنے نہ دے کبھی
پھر شیر ہی جو یہ سگِ دیوانہ جھپٹ گیا

دیکھا فریبِ حیرتِ بزمِ وصال کا
دستِ مژہ سے سبحۂ صد دانہ جھپٹ گیا

دی آکے کیا نسیم نے حیرت فزا خبر
ہر شاخِ گل کے ہاتھ سے پیمانہ جھپٹ گیا

تھا وصل روح و تن نفس واپسیں تلک
دم بھر میں ایک عمر کا یارانہ چھٹ گیا

احساں یہ کیا عرق انفعال نے
دامن سے داغ گریۂ مستانہ چھٹ گیا

واعظ بتا مجھے کہ یہ کس کی نظر لگی
ہونٹوں تک آکے ہاتھ سے پیمانہ چھٹ گیا

زاہد جو شہر چھوڑ کے صحرا نشیں ہوا
اس کو یہی قلق ہے کہ میخانہ چھٹ گیا

دکھلائے کیا وطن میں اب اے نظم منہ بھلا
ہو اس لیے اداس کہ ویرانہ چھٹ گیا

۴۷ —— مفعول فاعلاتن دوبار —— ۱۴

پرسش جو ہوگی تجھ سے جلاد کیا کرے گا
لے خوں میں نے بخشا تو یاد کیا کرے گا

ہوں دام میں پرافشاں اور سادگی سے حیراں
کیوں تیز کی ہیں چھریاں صیاد کیا کرے گا

ظالم یہ سوچ کر اب دیتا ہے بوسۂ لب
جب ہونٹ سی دیئے پھر فریاد کیا کرے گا

زنجیر تار داماں ہے طوق اک گریباں
زور جنوں نہ کم ہو حداد کیا کرے گا

ہم ڈوب کر مریں گے حسرت رہے گی تجھ کو
جب خاک ہی نہ ہوگی برباد کیا کرے گا

یعقوب قطع کردیں امید وصل دل سے
یوسف سا بندہ کوئی آزاد کیا کرے گا

دل لے کے پوچھتا ہے تو کس کا شیفتہ ہے
بھولا ابھی سے ظالم پھر یاد کیا کرے گا

اے خط بیاض عارض درکار ہے جو تجھ کو
تحریر حسن کی کچھ روداد کیا کرے گا

کنج قفس سے اک دن ہوگی رہائی اپنی
مر جائیں گے تو آخر صیاد کیا کرے گا

مثل سپند دل ہے بیتاب سوز غم میں
رہ جائے گا تڑپ کر فریاد کیا کرے گا

اے شیخ بھر گیا ہے کیوں وعظ کی ہوا میں
ریش سفید اپنی برباد کیا کرے گا

ظلم و ستم سبھی اب ظالم نے ہاتھ کھینچا
اس سے ستم وہ بڑھ کر ایجاد کیا کرے گا

از بسکہ بے ہنر ہوں میں ننگ معترض ہوں
مضموں پہ میرے کوئی ایراد کیا کرے گا

اے نظم جس کو چاہے وہ دے بہشت دوزخ

## نمرود کیا کرے گا شداد کیا کرے گا

۴۴ —— مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن —— ۲۰

واعظ نے در کعبۂ عرفاں نہیں دیکھا
عارف نے صنم خانۂ امکاں نہیں دیکھا

جی بھر کے ابھی جلوۂ جاناں نہیں دیکھا
تم نے اسے اے موسیٔ عمراں نہیں دیکھا

گلشن نہیں دیکھا کہ بیاباں نہیں دیکھا
جمعیت دل کا کہیں ساماں نہیں دیکھا

یہ آئینہ خانہ ہے طلسمات خودی کا
ویراں اُسے دیکھا بھی تو ویراں نہیں دیکھا

دل تا لب خاموش ہے نالہ کی گذرگاہ
گردوں کو حریفِ خم چوگاں نہیں دیکھا

پھر رک نہ سکینگی یہ جوانی کی امنگیں
روکو ابھی توسن نے بیاباں نہیں دیکھا

زاہد کی کمیں گاہ سے واقف ہے بھلا کون
کیا جانے وہ جس گرگ نے باراں نہیں دیکھا

کیا جانے پریشانی خاطر وہ کسی کی
اس نے تو کبھی خواب پریشاں نہیں دیکھا

پہنچا وہی منزل پہ ملی جس کو رہ راست
اس کو کبھی افتاں کبھی خیزاں نہیں دیکھا

آساں جسے سمجھے اُسے آسان ہی پایا
مشکل جسے سمجھے اُسے آساں نہیں دیکھا

دم لے کے ذرا راہ میں جب تک کہ میں اٹھوں
کوسوں تجھے اے عمر گریزاں نہیں دیکھا

رہ رہ کے اڑی خاک سلاطین سلف کی
گردوں سے کبھی دست و گریباں نہیں دیکھا

جس تیر نے پلہ نہ کیا ہے وہ پرکاہ
بیکار ہے جس تیغ نے میداں نہیں دیکھا

وادی حقیقت میں پھرا ہو وہی جانے
ایسا ابھی جنوں خیز بیاباں نہیں دیکھا

ہے گلکدۂ دہر میں حیرت کی تجلی
نرگس نے کبھی سایۂ مژگاں نہیں دیکھا

مستوں کیلئے رشک کی جا ہے سفر برق
جز ابر سیہ و ز شبستاں نہیں دیکھا

کیا حال گلستاں کا ہے جھکو نسے خزا نکے
طاؤس کو اس طرح پر افشاں نہیں دیکھا

ہے سایہ فگن فرق پہ گرد قدم اپنی
پھرتے ہوئے یوں چتر سلیماں نہیں دیکھا

وحشت میں بھی پابند رہا وضع کا اپنی
توجیہ کوئی جز چاک گریباں نہیں دیکھا

کیا پوچھنا اے نظم اس آزادہ روی کا
یوں سرو کو بھی برزدہ داماں نہیں دیکھا

۴۹ ۲۰

سب دل کا بخار آنسوؤں کے تار نے کھینچا
آندھی کو رگ ابر گہربار نے کھینچا

سر اشک کے سیلاب میں جھنکار کی آواز
پرکالہ دل گریہ سرشار نے کھینچا

نقشہ نہ کھینچا خواب پریدہ کا کسی سے
کھینچا تو مرے دیدہ بیدار نے کھینچا

ایسی ہے ترے ہاتھ کے بوسوں کی تمنا
اس شوق میں چلہ لب سوفار نے کھینچا

شق القمر انگلی کے اشارے سے دکھایا
قشقہ جو بت آئینہ رخسار نے کھینچا

کن کن ثمروں کو قد موزوں نے سنبھالا
کس بوجھ کو موئے کمر یار نے کھینچا

بگڑے کبھی چٹکی ہی سے گیسوئے شب عشرت
نالہ کبھی پازیب کی جھنکار نے کھینچا

چھپ چھپ کے کبھی رویا تو گنہگار ہوا میں
محشر میں گریباں غم دلدار نے کھینچا

میرا دل پر داغ ہے افشاں کا ستارہ
کاکل سے رہائی ہوئی رخسار نے کھینچا

مجنوں کو مری وحشت نے دی یہ حسد سے
کانٹا جو چبھا پاؤں میں خوددار نے کھینچا

جب آہ کی آثار سحر کے نظر آئے / سورج کی طنابوں کو دل زار نے کھینچا
چھالوں نے مرے پاؤں کو آنکھوں سے لگایا / دامن کو مرے دشت کے سر خار نے کھینچا
پھر تم مجھے کہنا نہ کبھی مرشد منصور / نعرہ نہ انا الحق کا اگر دار نے کھینچا
جو رنگ لگانے کا جو ابرو کو ہوا شوق / آہوئے حرم طرۂ طرار نے کھینچا
لی ابر بہاری نے پر زاغ کی رنگت / نقشہ دم طاؤس کا گلزار نے کھینچا
گریہ کا تعلق مری پلکوں سے عجب ہے / سیلاب کا دامن نہ کبھی خار نے کھینچا
خورشید سحر گاہ کا جب تک نہ کیا خون / نقشہ بھی نہ ہنہ و شب تار نے کھینچا
لہرانے لگا خون جگر نوک مژہ پر / گلزار کو خار سر دیوار نے کھینچا
تو راہزن سعی تھا او آبلہ پا / اچھا ہوا سعلی یہ تجھے خار نے کھینچا
ہو مے گلرنگ سے ہا شب کو یہاں تک / آغوش میں بیہوش کو ہشیار نے کھینچا
سولی نظر آئے گی مسیحا کو فلک پر / نالہ جو کسی دن ترے بیمار نے کھینچا

۵۰

باور سخن غیر کو فرہاد نہ کرنا / سمجھاؤ گے ایسا کہیں استاد نہ کرنا
صدمہ ہوں کا گلا اے دل ناشاد نہ کرنا / جلاد کو چاہا ہے تو فریاد نہ کرنا
گیسو سے رہا تم دل ناشاد نہ کرنا / اب دام میں لائے ہو تو آزاد نہ کرنا
یہ تو نہیں کہتا میں کہ بیداد نہ کرنا / ہاں اپنی طرف سے کوئی ایجاد نہ کرنا
بھولا نہیں فرقت کا زمانہ مجھے اب تک / وہ میرا تڑپنا وہ ترا یاد نہ کرنا

وہ خاک اڑانے کو تو آئے سر مدفن
اور میں یہ کہوں خاک کو برباد نہ کرنا

چٹکی ہے کلی کوئی نہ کوئل کوئی کوکی
نالہ ابھی اے مرغ چمن زاد نہ کرنا

ہم سے وہ اس اقرار پہ کرتے ہیں ملاقات
ہم ظلم کریں تم پہ تو فریاد نہ کرنا

تا دیر تڑپنے میں مزہ آتا ہے مجھ کو
تو قتل میں جلدی کہیں جلاد نہ کرنا

سمجھو یہی جادہ ہے بزرگان سلف کا
دیکھو مرے اشعار پہ ایراد نہ کرنا

بندہ تو اس اقرار پہ بکتا ہی ترے ہاتھ
لیتا ہے اگر مول تو آزاد نہ کرنا

او وعدہ خلاف اپنے تغافل کی قسم ہے
تا عمر مجھے بھول کے بھی یاد نہ کرنا

اے نظم عجب لطف ہے دیوانہ دلی میں
ہاں ترک کبھی عشق پریزاد نہ کرنا

۵۱ — فعلاتن مفاعلن فعلات — ۱۶

کبھی تیوری چڑھا کے دیکھ لیا
اور کبھی مسکرا کے دیکھ لیا

اف نہ کی آزما کے دیکھ لیا
تم نے چھریاں لگا کے دیکھ لیا

دل کو تلووں سے مل کے وہ بولے
کیوں مزا تلملا کے دیکھ لیا

دیکھ سکتے تھے آنکھ سے نہ جسے
اس کو دل میں چھپا کے دیکھ لیا

پھول سے ہیں سبک قدم اس کے
میں نے آنکھیں بچھا کے دیکھ لیا

حال اس شوخ نے مرے دل کا
کیا نظر میں سما کے دیکھ لیا

مجھ پہ احسان ہوا نزاکت کا
تو نے گر آنکھ اٹھا کے دیکھ لیا

دیکھنا ہی نہ تھا ادھر دل زار — تیرے کہنے میں آ کے دیکھ لیا
دھجیاں آستیں کی کہتی ہیں — ہاتھ بیجا بڑھا کے دیکھ لیا
مر گیا میں سمجھ کے سچ اس کو — کیوں بہانہ بنا کے دیکھ لیا
ایک ہی ہاتھ کا تھا سارا جہاں — ہاتھ ہم نے اٹھا کے دیکھ لیا
کچھ نہ سمجھا کہ اس نے جاتے وقت — ہائے کیوں منہ پھرا کے دیکھ لیا
کچھ کروائی ہی سی کرتا ہے — دل کے ٹکڑے اڑا کے دیکھ لیا
نزع میں بھی ملا ہو نامہ یار — اُٹھ کے بیٹھا اٹھا کے دیکھ لیا
دل کی چوری بھی کھل گئی اب تو — آنکھ تم نے چرا کے دیکھ لیا

نہ ہوا داغؔ کا جواب اے نظمؔ
طبع کو آزما کے دیکھ لیا



کام آخر نہ ہونا تھا نہ ہوا — فکر کاہے کی اب - ہوا نہ ہوا
خاک پا ہو کے نقش پا نہ ہوا — تیرے قدموں سے میں جدا نہ ہوا
دل تو دیتا ہے تو مجھے یارب — اور اگر درد آشنا نہ ہوا
حسن اس کا نہ آنکھ دیکھ سکی — سات پردے تجھے سامنا نہ ہوا
ہم کو کہنا تھا جو وہ کہہ گزرے — دل میں قائل ہوا وہ یا نہ ہوا

۱؎ زمین انہی مرحوم کی نکالی ہوئی ہے ۱۲

تو نے روزِ الست حیف اے نظمؔ
وعدہ تو کر لیا وفا نہ ہوا

۵۲ ولہ ۱۶

دم گیا شوقِ جستجو نہ گیا
دل گیا داغِ آرزو نہ گیا

ہاتھوں کی صفا سے شرما کر
آئینہ اس کے روبرو نہ گیا

کہیں ہوتے ہیں سنگ دل ایسے
رحم دل میں تمہارے چھو نہ گیا

لے اوڑا مرغِ نامہ بر مکتوب
دلِ بیتاب ساتھ تو نہ گیا

خاک میری رہی صبا کے ساتھ
مر کے بھی شوقِ جستجو نہ گیا

گھونٹ ڈالا گلا گریباں نے
دستِ کوتاہ تا گلو نہ گیا

خلد میں خاک پھر ملے گا لطف
ساتھ جب ساغر و سبو نہ گیا

تھا جو مجھ کو لحاظ قاتل کا
اُڑ کے دامن تلک لہو نہ گیا

پی کے مے شیخ ہو گیا بے خود
پھر بھی تقویٰ رہا وضو نہ گیا

ولولے وہ رہے نہ جوشِ شباب
ہائے اک جوشِ آرزو نہ گیا

تا کمر پہنچے طرۂ سنبل
مثلِ گیسوئے مشک و بو نہ گیا

میری آغوش کی سی شکل جو تھی
شرم سے وہ کنار جو نہ گیا

کسی محفل میں وہ بہارِ حسن
بے طلسماتِ رنگ و بو نہ گیا

مر رہا آ کے میں ترے در پر
ٹھوکریں کھانے کو بکو نہ گیا

اڑ رہا ہوں غبار ہو ہو کر | زورِ پرواز جستجو نہ گیا

نظم اس سال بھی زیارت کو
جانے والے تھے لوگ تو نہ گیا

۱۲ ۹۴

خیال و خواب سا گذرا نظر مثلِ سراب آیا
یہی جلدی تھی جانے کی تو کیوں عہدِ شباب آیا
کہاں اے نظم لے کر کاروانِ صبر و تاب آیا
جہاں سو بار طوفاں موج خیز اضطراب آیا
شبِ غم میں ستاروں کے لئے روزِ حساب آیا
مری اختر شماری کو سمجھتے ہیں عذاب آیا
سحابِ تیرہ لے کر خیمۂ مشکیں طناب آیا
اور اس ظلمات میں ساقی نہ لے کر آفتاب آیا
عبث کی گردشِ افلاک نے گہوارہ جنبانی
نہ دل ٹھہرا نہ غم بھلا نہ موت آئی نہ خواب آیا
نکل اے جانِ مضطر میں بھی اب بھی ہمنشیں تیرا
ٹھہر اے عمرِ رفتہ میں بھی تیرے ہم رکاب آیا
فلک اندر فلک ہے کائناتِ اس بزمِ عالم کی

مے عشرت کا پیمانہ حباب اندر حباب آیا

جواہر ریز ہے گردوں طرب انگیز ہے ہاموں
شفق سے شیشہ شبنم میں یاقوت مذاب آیا

قدم سے طاقت رفتار کچھ کہتی ہے رہ رہ کر
میں اب جھک جھک کے چلتا ہوں کہ سن لوں کیا جواب آیا

شب غم میں نہ پوچھو دم نکلنے میں ہے کیا لذت
اجل اس طرح سے آئی کہ میں سمجھا کہ خواب آیا

رہے قسمت تہ خنجر کیا جی بھر کے نظارہ
نہ بسمل کی پلک جھپکی نہ قاتل کو حجاب آیا

نہ جا میخانہ میں اے نظم ہم تجھ سے نہ کہتے تھے
وہاں سے ہو کے تم بیہوش و سیہ مست و خراب آیا

## حرف (ب)

۵۵

اٹھا ہوں مثل گرد قدم کی صدا سے کب
اٹھتا ہے احتیاج کا داغ التجا سے کب
سختی کو جھیل جا تو سعادت شکار ہے
ہرگز گھٹا نہ عشق رہ مستقیم کا

۱۵

پاؤ نگا قافلہ کا پتہ نقش پا سے کب
او ہرزہ کار آگ بجھی ہے ہوا سے کب
خالی ہے اس پہاڑ کی چوٹی ہما سے کب
سرکا یہ آفتاب خط استوا سے کب

کب ہوگا برطرف غم و اندوہ اے کریم
پانی سفید پر ہوگا کالی گھٹا سے کب

فریاد کس سے کیجئے گردوں کے دور میں
نکلی پسے ہوؤں کی صدا آسیا سے کب

تو بھی تو ہمکلام تھا اے شوق کوئی بار
پیچھے میں رہ گیا ہوں صدائے درا سے کب

ہوتی ہی آبرو کو ہو کیا حرص میں فروغ
اٹھتی ہے موج آب گہر میں ہوا سے کب

ہے اس طرف ہر ایک رگ جاں کھنچی ہوئی
یہ ربط کاہ کو ہے بھلا کہربا سے کب

پہنچی ہی ٹھیک وقت یہ میخانہ تک گھٹا
کیا جانئے چلی تھی یہ کوہ صفا سے کب

دو نرخ ہی ہیں گرا ہیگا لیجائے نفس شوم
یہ پوچھتا ہی راہ کسی رہنما سے کب

کیا جانئے کب طلسم خودی سی نجات ہو
نکلے یہ عکس آئینۂ ماسوا سے کب

ہم کو بقائے نام کی بھی کیوں ہوس نہ ہو
دھویا تھا ہاتھ خضر نے آب بقا سے کب

جب دل کو ظلم سہنے میں آنے لگا مزہ
توبہ وہ کرنے بیٹھی ہیں جور و جفا سے کب

نکلے گا دل سے نظم کے کیونکر غم حسین
جاتا ہی رنگ لعل سی سرخی حنا سے کب

۶۵ — وله — ۹

کوئی مے دے یا نہ دے ہم رند بے پروا ہیں آپ
ساقیا اپنی بغل میں شیشۂ صہبا ہیں آپ

غافل و ہشیار رو و تمثال یک آئینہ ہیں
ورطۂ حیرت میں ناداں آپ ہیں دانا ہیں آپ

کیوں رہے ہے میری دعا منت کشِ بال ملک
نالۂ مستانہ میرے آسماں پیما ہیں آپ
ہے تعجب بخضر کو، اور آبِ حیواں کی طلب
اور پھر عزلت گزینِ دامنِ صحرا ہیں آپ
منزلِ طولِ املِ درپیش اور مہلت ہے کم
راہ کس سے پوچھیے حیرت میں نقشِ پا ہیں آپ
حق سے طالب دید کے ہوں ہم بصیرا سے ہیں
ہم کو جو کوتہ نظر سمجھیں وہ نابینا ہیں آپ
گل ہمہ تن زخم ہیں پھر بھی ہمہ تن گوش ہیں
بے اثر کچھ نالہائے بلبلِ شیدا ہیں آپ
حرص سے شکوہ کروں کیا ہاتھ پھیلانے کا میں
کہتی ہے وہ اپنے ہاتھوں خلق میں رسوا ہیں آپ
ہم سے اے اہلِ تنعم منہ چھپانا چاہیے
دم بھرا کرتے ہیں ہم اور آئینہ سیما ہیں آپ

حرف (ت)

۱۴ ۵۷

سلہ دم لے آئینہ مکدر ہو جاتا ہے ۱۲

سخن میں ہے گہر آبدار کی صورت | قلم میں ہے رگ ابر بہار کی صورت
عدم کا خواب بھی نرگس کو خواب نوشیں تھا | کہ آنکھ کھولکے دیکھی بہار کی صورت
طواف کیجئے اس آستاں کا جس و سے | ہوئی فلک کے لئے روزگار کی صورت
قسم یہ دے کے چلی ہو کہ بیقرار نہ ہو | بتائے جائیے دل کے قرار کی صورت
ہلال عید کو میں دشنۂ قضا سمجھا | کہ چاند دیکھ کے دیکھی رخ یار کی صورت
ترے فراق میں لیں میں نے کروٹیں تا صبح | نہ بن پڑی کوئی لیکن قرار کی صورت
خدا دکھائے نہ دشمن کو بھی وہ کالی رات | بہت بری تھی شب انتظار کی صورت
خدا کا فضل ہے ملک دکن کے شامل حال | برس پڑے کہیں ابر بہار کی صورت
کبھی فراق میں تارے گنے کبھی گھڑیاں | نظر میں پھر گئی روز شمار کی صورت
بس انتظار جو کھینچا تو میری آنکھوں میں | کھچی ہوئی ہے ترے انتظار کی صورت
ہر ایک برگ خزاں دیدہ ہے وہ آئینہ | کہ جس میں دیکھ رہا ہوں بہار کی صورت
نہاں ہے فیض کا چشمہ بھی خاکساروں میں | کہ ابر کا ہے ہیولا غبار کی صورت
شگفتہ ہے گل تر کی طرح سے شعلہ شمع | حریر شعلہ سے ظاہر ہے خار کی صورت

ہمیں کو دخل سفینہ سیہ میں تھا اے نظم
رہی نہ ہائے وہ لیل و نہار کی صورت

۵۰ ———————— ت

کرتا ہے ظلم و جور یہ چرخ کہن بہت | دل مل گئے ہیں خاک میں گل پیرہن بہت

اک مشت استخواں پہ گنہ ہوں کا بوجھ ہاے
تھا اس نحیف و زار کو بار کفن بہت

نقش چمن میں غفلت اہل جہاں کا ہے
اترا رہے ہیں پھول پہن کر کفن بہت

ہم کو بھی مل رہیگی کسی سے سخن کی داد
جو ہر شناس سیکڑوں ہیں اہل فن بہت

٥٩ ٣٧

ولہ

پرتو حسن تو در آئینہ تا افتادہ است
شور ما و من بہ بزم ما سوا افتادہ است

آئینہ در ورطہ از جوش صفا افتادہ است
طبع روشن ہر کہ میدارد زپا افتادہ است

کوچہ زلف و شب دیجور در رہ تاریک و تار
دل بیفتاد و نمیدانم کجا افتادہ است

شکوہا دارم ز انداز گران جانی خویش
ہست چوں سنگے کہ در راہ وفا افتادہ است

کشتی صبرم بطوفان ہوا افتادہ بود
بر کنار اینک بہ موج بوریا افتادہ است

سایہ بر خورشید افتادست از زلف سیاہ
شعلہ در آئینہ از رنگ حنا افتادہ است

انس بگرفتم زبس با خانہ ویرانی خویش

سبزۂ بیگانہ با من آشنا افتادہ است

شرمسارم عذر بدتر از گناہ آوردہ ام
پردہ بر روے من از دستِ دعا افتادہ است

شور یارب بر لب و دست تظلم بر فلک
شیشۂ صبر من از بام دعا افتادہ است

من ہمہ تن گوش باشم بر صدائے الرحیل
دو دو چشم گرد آواز درا افتادہ است

ماندگی پائے من سلسے کہ بر من بستہ بود
بر سرم از صدمۂ شور درا افتادہ است

برق را گفتم مجو از ہستی راہ گریز
از میانِ جست و در آغوش فنا افتادہ است

چوں الف آہے کشم و ز ہستی خود بگزریم
در کمند وحدتم صید فنا افتادہ است

گردشِ نہ آسمان و یک دلِ نالانِ من
دانہ ہست و بدستِ آسیا افتادہ است

انقلابِ چرخ نتواند مرا از جا برد
من دلے دارم کہ قطبِ آسیا افتادہ است

باز آمد تشنه کام از بسکه اسکندر بدید
حیف اندر چشمهٔ آب بقا افتاده است

نسبتی دارد حدوث دهر با لوح قدم
همچو آن نقشی که بر آب بقا افتاده است

هر قدر نزدیک تر آید بگردد دور تر
سالک راهش بره چون نقش پا افتاده است

سرنگون گشتم ز پیری من کجا و فکر شعر
طرز مضمون بلندی پیش پا افتاده است

سید هر جام فنا بر کف صلا ضحاک دهر
دور جم آخر شد و نوبت بما افتاده است

نقد فرصت را بیغامی برد نفس حریص
حیف ازین دزدی که در کالا بما افتاده است

ناروائی هست آذین دکان اهل فن
نقد معنی چون متاع ناروا افتاده است

کهکشان با کج روی تا آسمانها سر کشید
بر زمین چون نظم خط استوا افتاده است

بسکہ جوشِ اضطراب شوق برقِ خرمن است
تا تو دریا بی مرا من نیستم خاک من است
از غم عشقش بپا سا گم نہ این کار من است
خوش بیفروزیم آتش تا ہوا در دامن است
تا مرا تابِ توان و ہوش خرمن است
جملہ وقف انتظار و شوق برق ایمن است
از کواکب بر سرِ ما ریخت گردِ فتنہا
چرخ گرداں آسیا ہم ست و ہم پرویزن است
وہم ہستی بسکہ چشمت را غبار آلود کرد
تا تو می بینی مرا من نیستم گرد من است
موسیا وا رفتگاں گفتگوئے یار را
در صدائے لن ترانی موج برق ایمن است
کاروان اشک خون زین رہ گذر بگذشت دوش
نقش پایش از سر موئے مژہ تا دامن است
نکہت گل را بگفتم رخ ہمی پوشی چرا
گفت محجوبم مرا خوں وفا بر گردن است
از ہجوم ظلمت اندوہ و غم مضطر مباش

بعد شب صبح ست و بعد از صبح روز روشن ست

ما سراغ حق همی گیریم از نامحرماں
کاندریں وادی چراغ راہ چشم رہزن ست

درس عبرت را ازیں پیر طریقت یاد گیر
چنگ در بزم طرب محو فغاں و شیون ست

میکشد در رہ ترا ایں سعی بیجا اے سپند
نردبان دود دل کوتہ ز بام شیون ست

طے کند صد سالہ رہ از برگ گل تا آفتاب
بہر شبنم ایں کرامتہا ز قلب روشن ست

حاصل عمر عزیز از بہر تماشا سوختنی
نظم ایں جوش طرب رقص شرار خرمن ست

ولہ ۶۰

عشق از سوز دل من طرح آتش خانہ ریخت
اخگر از آتش گرفت و در دل پروانہ ریخت

کشتۂ آں ترک ستم کز سر ناز و غرور
کافرم پنداشت و خونم چو بیباکانہ ریخت

چارہ بے خوابیم ناید ز تو اے قصہ خواں

در دو چشم صد نمک وان شور این افسانہ ریخت
کرد چون خورشید تیغ خونچکانش در نیام
چرخ از شب دام بگشاد و زر اختر دانہ ریخت

١٦ وله ٦١

هوس برغم خرد و مدعائے دیگر داشت
صوابدید دگر بود رائے دیگر داشت

اگرچہ خضر رفیق طریق بود ولے
سلوک منزل دل رہنمای دیگر داشت

نہ گشتہ ایم مکدر ز صدمۂ نفسے
کہ آب آئینہ ما صفائے دیگر داشت

جہانست صفحۂ اعمال مرد دانستم
کہ لغزش قدمم نقش پای دیگر داشت

صعود کردم تا لامکان و برگشتم
کہ گوشۂ دل روشن فضای دیگر داشت

دلم اگرچہ بخود ہرچہ کرد بد کردست
ولے خیال نکوئی بجائے دیگر داشت

مگو کہ نالہ کشیدیم و بر نخواست صدائے
شکست گنبد مینا صدائے دیگر داشت

ز کنج صومعہ این جا رسیدہ برخوردم
کہ کنج میکدہ آب و ہوائے دیگر داشت

بجرم عشق تو کشتی مرا و شاد شدم
چرا کہ کشتہ تو خونبہائے دیگر داشت

مپرس حال ز خود رفتہ براہ فنا
کہ جادۂ دگر و نقش پائے دیگر داشت

بہ زعم من ہمہ بودیم طالب رہ دوست
براہ فتنہ فتادن بہانۂ دیگر داشت

بہ بزم عیش منہ دل بہ شکوہای فراق
حکایت شب غم ماجرائے دیگر داشت

بوہم رشک برفتیم و بازگردیدیم
کہ راہ کوچہ او نقش پائے دیگر داشت

متاع هوش بباد فنا بداد و گذشت | مگر پریدن رنگم هوائے دیگر داشت
به پند ناصح ناداں که گوش ننهادم | کلام او سخن نا روائے دیگر داشت

٥ —— فریب نغمهٔ بلبل نخورده ام ای نظم
ز خامه ام نفس مشک سائے دیگر داشت

٦٢ —— ١٢

ز کنه واجب او ار هیچ نتوان گفت | هر آنچه گفت کسی با حد امکان گفت
غم تو در دل من آنچه گفت پنهان گفت | بیان جمع ندانم چه چشم گریان گفت
هر آنچه گفت گل از خواب خود پریشان گفت | ز بزم گلکده تریان زبان برق و خندان گفت
به شاهراه طلب ذوق سعی را نازم | که مشکلے که برد عرض کرد آسان گفت
ورود لشکر و وادی نمل و مور ضعیف | ز هیبتش نتوان هیچ با سلیمان گفت
امان ز باد فنا نیست در حصار سپهر | چراغ مهر شنیدی چه زیر دامان گفت
چه خواست تیر نگاهش ز من نه دانستم | که هرچه گفت مرا از زبان پیکان گفت
زهے مروت ابر و زهے استغناش | صلا بخوان کرم برکشیده امان گفت
ز عشق ضبط فغان طرفه لذتے دارد | حکایتے ست که نتوان شنید و نتوان گفت
غزل اگرچه بگلبانگ بلبلے ماند | هزار نکته درد و شاعر سخندان گفت
حکایتے ز تماشائے بزم و حاصل دید | که شمع کشته نگفت از زبان مژگان گفت
کسے چه گوش نهد بر بیان نظم بحشر | که خواب هستی خود گفته و پریشان گفت

۶۳ — وله — ۱۱

کامگار است هرکه ناکام ست | زانکه گیتی طلسم اوهام ست
بدمگو هرکه را که بدنام ست | نام او خود بجائے دشنام ست
فال باده کشی مزن واعظ | خط پیمانه حلقهٔ دام ست
دین و دنیا بهم نخواهد رفت | طمع هست و سر بسر خام ست
انفعال گناه و حسرت دید | چشم بر پاء و جلوه بر بام ست
گرد بادیم در راه کوچهٔ دوست | نیت ما طواف و احرام ست
آستانش کجا و سجدهٔ ... ما | بوسهٔ عاشقاں به پیغام ست
اصل گیتی ست جوش بادهٔ عشق | کهکشاں حلقهٔ خط جام ست
جست ازجا سپند و رمزے گفت | کز عدم تا وجود یک گام ست
بنده آں کسم که در عالم | نیک کردار و نیک فرجام ست
نظم دانسته ام با عمر سپهر | صبح آغاز و شام انجام ست

۶۴ — قطعه — ۵

مرکب ماست کوکب سیار | از مسیرش سنین و اعوام ست
او درین راه خویش غلطنده | شام تا صبح صبح تا شام ست
تا هلال از هلال یک منزل | تا صباح از صباح یکگام ست

که قریب است و گر بعید از شمس | قرب و بعدش فصول ایام ست
هرچه بینیم ما همی بینیم | که زمین فرش و آسمان بام ست

۶۵ —— شاه و صدر اعظم بهادر —— ۹

دل همه زخم و دو زلفش شکن اندر شکن است | در خم هر شکنش نافهٔ مشک ختن ست
نوبهار است و پری خانه به مینا دارم | جنبش بال پری موج شراب کهن ست
رفت عمرم و ز چمن دور و اسیر قفسم | در دلم نقش هواخواهی سرو و سمن ست
خواستم نافه ز زلفش بگشایم در باغ | گفت هشیار که غماز نسیم چمن ست
بسکه بگرفته دلم از صحبت ابنای زمان | بر سرم گرد غریب الوطنی در وطن ست
ابر بر کوه هی عمر تو می گرید زار | برق از این ره که تو غافل گذری خنده زن ست
قرنها بود زمین غرق بخون ناحق | شاهد راز درون لاله خونین کفن ست
غزل شاد که سلکش گهرش می گویند | شهرهٔ حسن قبولش ز دکن تا عدن ست
برتری از دگران اهل سخن راست بجا | جوهر ذاتی انسان سخن است و سخن

۶۶ —— وله —— ۷

آورد عرض بار امانت چنان شکست | پشت سپهر تا کمر کهکشان شکست
موج چو سیل سر زده از قلزم شهود | در وادی سپهر کران تا کران شکست
سوز فراق و گریه شبهای تار حیف | بنیان شمع از سره تا استخوان شکست
پیر مغان براه کرم جرعه بداد | کز مے خمار هستی من جاودان شکست

خم گشت پشت مرد و بدل آرزو بماند — ترکش ہنوز ناشده خالی کمان شکست
این قید و بند بود که مرغ روح من — تا من رہا شدم قفس استخوان شکست
مرغے بہ پیش ابرہہ رفت و صدا نکرد — کز سنگ ریزه گردن پیل دمان شکست

۶۷ — ۱۹

## حرف ح

دور کھینچے نہ گریباں کی طرح — لوٹ جاؤنگا میں داماں کیطرح
پاؤں پھیلائے ہیں داماں کیطرح — ہاتھ کھینچا ہے گریباں کیطرح
چل گیا مجھ پہ یہ دو دھار اخنجر — پھر گئی آنکھ بھی مژگاں کیطرح
تیرے عاشق کا یہ دل تھا ظالم — توڑ ڈالا جسے پیماں کیطرح
سر جھکا کر نہ اٹھایا ہم نے — تیغ آئی تیرے احساں کیطرح
میرے غماز کا ہے منہ کالا — میرے ہی نامۂ عصیاں کیطرح
کھاتے ہیں ترک محبت کی قسم — ہاتھ اٹھاتے ہیں وہ قرآں کیطرح
اے قناعت ترے صدقے ہو جاؤں — میں ہوا پر ہوں سلیماں کیطرح
پر کدورت ہے دل زار ایسا — خاک اوڑتی ہے بیاباں کیطرح
مجھ کو حیرت ہے کہ خورشید بھی ہے — زرفشاں جلوۂ عثماں خلد اللہ ملکہ کیطرح
نظم کے پاس تھا کیا دل کے سوا — کھو دیا اس کو بھی ایماں کیطرح

کیا تھا ابر نے نالہ میری فغاں کیطرح ۔ زمیں نکل گئی قدموں سے آسماں کیطرح
الہی آج کا ابر اسقدر تو جھک آئے ۔ کہ ڈھانک لے در میخانہ سائباں کیطرح
دکھا رہی ہے مجھے بیخودی نیا عالم ۔ جو اس زمیں کیطرح ہے نہ آسماں کیطرح
کوئی نشاں نہ ملا کسطرف گئے احباب ۔ بھٹکتے رہ گئے ہم گرد کارواں کیطرح
نزول رحمت باری ہے آج کثرت سے ۔ کہ ابر کشتی مے پر ہے بادباں کیطرح
دل و جگر کبھی کاہیکو یوں تڑپتے تھے ۔ نہ جانے کس کی نظر لگ گئی سناں کیطرح
جہاں میں صاحب ہمت کی یہ نشانی ہے ۔ عروج پائے جھکے سر آسماں کیطرح
سوا نمود کے ہستی دہر کچھ بھی نہیں ۔ یہ حلقہ ہیچ سے خالی ہے کہکشاں کیطرح

٦٨ ۔ ١٠

اس مہینہ بھر کہاں تھا ساقیا اچھی طرح ۔ آ ادھر آ عید تو مل لیں ذرا اچھی طرح
انگلیاں کانوں میں رکھکر اے مسافر سن ذرا ۔ آ رہی ہے صاف آواز درا اچھی طرح
چشم موسی لاسکی کب اوسکی جلوہ کی نہ تاب ۔ چشم دل سے جسکو دیکھا بارہا اچھی طرح
فاصلہ ایسا نہیں کچھ عرش کی زنجیر سے ۔ کیا کہوں اٹھتا نہیں دست دعا اچھی طرح
اہل صورت کو نہیں ہے اچھی سیرت سے غرض ۔ اچھی صورت چاہئے اچھی ادا اچھی طرح
شاہدان لالہ و گل کی خبر لائی ہے کچھ ۔ سال بھر کے بعد آئی ہے اے صبا اچھی طرح
سیکھ لیگی بل کی لینا تا کمر آنے تو دو ۔ بل ابھی کرتی نہیں زلف دوتا اچھی طرح
شیشہ و جام و سبو بھر لے مے گلرنگ سے ۔ آج ساقی گھر کے آئی ہے گھٹا اچھی طرح

لیتی ہیں اہل جنوں کیا کیا تصور کے مزے
آنکھ سی پریوں کو دیکھا بارہا اچھی طرح

دے رہی ہے اسکی خاموشی صدائے دور باش
یہ نہیں کہتا کہ نظم مبتلا اچھی طرح

## حرف خ

۶۹ — ۱۲

سمجھا ہوں عیش و طیش جہان خراب تلخ
ہے جام واژگوں میں فلک کے شراب تلخ

دنیا کو آنکھ بھر کے نہ تھا دیکھنا تجھے
ہستی کا ایک جام بھی ہے اے حباب تلخ

پیری سی پڑھ کے عہد کوئی بے مزہ نہیں
شیریں تھا گر زمانۂ طفلی شباب تلخ

آیا تھا باغ دہر میں کیا جانتا تھا میں
کرے گا زندگی دل خانہ خراب تلخ

پیتا ہوں دُرد گدلا کے تو بڑھتی ہے تشنگی
پیاسا سا کنار بحر ہوں میں اور ہے آب تلخ

بے منت حریف جو حاصل نہ ہو سکے
ہے شیر ناب بے مزہ اور شہد ناب تلخ

سمجھو نہیں کس طرح سے کہ شیریں ہے تیغ لب
میں نے تو ہر سوال کا پایا جواب تلخ

ناصح فسانہ کہنے میں اگلا ہی تو نے زہر
سُن سُن کے ہو گیا مری آنکھوں میں خواب تلخ

اک دل جو ہے اداس تو محفل اداس ہے
جام شراب تلخ ہے شور رباب تلخ

سمجھا ہوں جو کہ جنت و دوزخ سی ہے مراد
یعنی کہ ہے کرم ترا شیریں عتاب تلخ

پوچھو زبان شمع سی کیونکر ملا فروغ
ہوتی ہے جانگدازی راہ صواب تلخ

اے نظم جانتا ہوں فریب جہاں کو میں
پیاسے کے ہے مذاق میں موج سراب تلخ

۷۰ ۱۱

## حرف د

نظر پڑا جو مجھے دام شک بو صیاد
ہوئی ہے دل کو اسیری کی آرزو صیاد

نہ بوئے گل سے غرض ہے نہ صوت بلبل سے
نہ باغباں سے ہے مخالفت ہے عدو صیاد

چمن میں خوف اسیری کا ہر طرف تھا ہجوم
نکل سکی نہ مرے دل سے آرزو صیاد

یہ آرزو بھی نہ پوری ہوئی اسیری کی
سنائیں اپنی کہانی سنے جو تو صیاد

جو گل فروش ادا ہے تو بوسہ ہی بیچیں
وہ آج صید میں اور جوش آرزو صیاد

کیا ہے نطق اسیری نے مست بلبل کو
قفس ہے کیا مئے گلرنگ کا سبو صیاد

لپٹ گئے سرو سے قمری یہی تو کہتی ہے
تری تلاش میں پھرتے ہیں کو بکو صیاد

گرہ ہوئی ہیں رگیں دست جا بجا نالے
گلوئے نے کی طرح ہے مرا گلو صیاد

قفس میں یاد چمن کی یہ گل کھلاتی ہے
بنا ہے لالہ و گل خون آرزو صیاد

فغاں کر کے گھٹ گھٹ کے ہیں تمام ہوا
گلے کی ہوگئی پھانسی رگ گلو صیاد

ہمیں تو اپنی رہائی سے یاس ہے نظم
کرے غضب کا فسوں ساز و حیلہ جو صیاد

۷۱ ۱۰

آئینہ از پر تو او وادی ایمن شود
چشم آہو از نگاہش دیدہ روزن شود

حیف ازاں ساعت کہ خود نفس تو آہرمن شود
خوشتر آں کس کو رہا از بند ما و من شود

عشوہ او تیغ چوں بر من کشد ہنگام وصل
از دو گیسویش گرہ بکشایم و جوشن شود

اے کہ شمع مدفنم گشتی توقف کن کہ تا
شمع کشتہ باز از سوز دلم روشن شود

اف ازیں سوز نہانیہا کہ دل را خاک کرد
ہمچوں آں پرکالہ آتش کہ در گلخن شود

نیست امکاں مفر از کوچہ گیسوے او
جادہ بر خود پیچد و چوں افعیم رہزن شود

مایہ صد گمرہی باشد دل صد آرزو
رہگزارش را چراغ از چشم آہرمن شود

کس نمی پرسید از حال من اے برق بلا
خندہ بر من زدی اے چشم تو روشن شود

بادیہ گردی من پوشید عریانی من
گرد رہ در رہ قدم برخیزد و دامن شود

لذتے دارم چناں از کاوش مژگاں تو

بشکنم نشتر بدل گر ناله شیون شود

۷۲ — ۱۲

جوش سرشک تا سر مژگان نمی رسد
و از خون دیده گل بگریبان نمی رسد

بالاترست جلوهٔ او از فراز عرش
آنجا نگاه موسی عمران نمی رسد

تا آنکه خود فنا نشود در رهِ طلب
شبنم به اوج نیّر تابان نمی رسد

ابر سیاه در نظر جذب شوق ماست
این گرد سرمه تا به صفاهان نمی رسد

زنجیر عرش هست و ندانم ز بهر چیست
آنجا که دست سلسله جنبان نمی رسد

دیدند اهل دل ثمر قدکشی سرو
آری سر غرور به سامان نمی رسد

تا دست و پا بموج تبسم نمی زند
طفل شگوفه تا گل خندان نمی رسد

ور کاروان دهر ببندند یوسفی
از چه برآمدست و بزندان نمی رسد

دامن کشان گذشت سر کشتگان خویش
دستش کسے بگوشهٔ داماں نمی رسد

ماییم و طوف دشت و بیابان چو گردباد
وین خاک ما عمر گریزاں نمی رسد

بے راهبر مباش که این کاروان گل
بے سعی نامیه به گلستان نمی رسد

هرچند تیز گرد بود دانهٔ شبه
اما بآب گوهر غلطان نمی رسد

بدام این نفس از افسون نه از افسانه می آید
چنین کار سترگ از همت مردانه می آید

بیک اشک ندامت مزرع اخلاص شاداب است
سر شاخ مژه خرمن بدوش این دانه می آید
دہد تا مژده جام صبوحی مے پرستاں را
بیک شب گیر ابر از کعبه تا میخانه می آید
اگر ضبط نفس شرط است در میخانه عرفاں
کر بے قلقل شراب از شیشه در پیمانه می آید
عیاں از اهتزاز شعله شمع است ایں معنی
هوائے خوش زباں افشانی پروانه می آید
براه دوست عاشق از سر جاں بگذرد آرے
بسر غلطیدنی از گوهر یک دانه می آید
فغاں از مستی ساقی که دیدم گشتی مے را
کنار جو بموج لغزش مستانه می آید
دریں زنداں تن از دم شمرد نهانیاسایم
نسیم جاں فزا از کوچه جانانه می آید
سزد گر سر کشد از بندگی نفس
بشر در عالم ایجاد آزادانه می آید
ز حال خود گذشتن نیست کار باده پیمایاں

که جوشِ باده ایں جا تا خطِ پیمانہ می آید
بگردوں تیرہ ابرے بر شد و مستند میخواراں
که پندارند بردوش ہوا میخانہ می آید
ز احوالِ سویدائے دلِ مضطر چہ می پُرسی
که چوں اسپند در پرواز بیتابانہ می آید
ز پاسِ وضعِ رنداں نگزرم تا اندریں محفل
اقامت از صراحی گردش از پیمانہ می آید
فروغِ حُسن را شد ناگزیر اسبابِ رُسوائی
که ہر جا شمع روشن می شود پروانہ می آید
کلامِ بے ہنر کز گنجِ معنی ہست بے بہرہ
صدائے بوم را ماند که از ویرانہ می آید
نمی آید ز ہر کس رام کردن نفسِ سرکش را
چنیں کارے ستُرگ از ہمتِ مردانہ می آید
تراشش تا کنم اے نظمؔ از دل گریہ مینا
بگوشِ من صدائے خندہ پیمانہ می آید

## حرف ر

فاعلن فعلاتن مفاعلن فعلات

۲۶ ۷۴

نگاہِ ناز سے بسمل گر نکلے بسمل پر
یہ وہ خدنگ ہے آتا ہی چھوٹتے دل پر

نظر ٹھہرتی نہیں روئے یار کے تل پر
چمک رہا ہے ستارہ سا ماہِ کامل پر

جہاں کی لہر پہلی مصیبت ہے گردشِ فلکی
وہ تیز ہے کہ بھنور پڑ رہا ہے ساحل پر

پلک جھپکنے میں ہے منہدم بنائے جہاں
کھڑی ہوئی ہے عمارت یہ آنکھوں کے تل پر

نوائے شادی و غم دونوں میں تھی ہم دوش بلبل
کہ پس گیا گلِ نغمہ کفِ جلاجل پر

کیا تھا میں نے ابھی طے نہ وادیِ غربت
کہ پہنچی شامِ غریباں سوادِ منزل پر

ہمیں تو قلزمِ ہستی سے تھی عبور کی فکر
نہنگ بن گئی سر موج آ کے ساحل پر

ملی نہ غمکدہ دہر میں جگہ اتنی
کہ روؤں بیٹھ کے میں نامرادیِ دل پر

اوتر کے بام سے آیا نہ پھر وہ رونقِ بزم
وہ نور پھر کبھی اترا نہ شمعِ محفل پر

چلی ہے دہر میں کیسی ہوائے بیدردی
کہ ہو رہی ہے ہنسی نالۂ عنادل پر

تو ہم سے سیکھ لے اے قیس طرزِ بیتابی
اتار لیتے ہیں لیلیٰ کو چڑھ کے محمل پر

اولجھ کے دورِ تسلسل میں رہ گئی جو گلو
اونہیں ہے رشکِ سحر طوق اور سلاسل پر

پکارتی ہے یہ حسرت کہ ذبح کر کے مجھے
دیا ہے خون کا ٹیکہ جبینِ قاتل پر

جو یاد آ گئی ہے میرے دل کی بیتابی
پھڑک رہی ہے یہ وہ انداز مرغِ بسمل پر

نہ پوچھو قافلہ والو یہاں کا کوچ و مقام
کہ اک رکاب میں ہیں پاؤں یک منزل پر

یہ بے ثباتیِ سازِ طرب پکارتی ہے
کہ نغمہ رنگِ حنا ہے کفِ جلاجل پر

طوافِ شوق کو سیکھو انہیں پتنگوں سے
تڑپ رہے ہیں جو گر گر کے شمعِ محفل پر

نہیں مقام کا اس چلتی چھاؤں میں موقع
نہ بیقرار ہو مرنا پہنچ کے منزل پر

ملا طریق وفا میں جو کوئی سنگ گراں
اٹھا کے راہ سے میں نے وہ رکھ لیا دل پر

نگاہ ناز کا مطلب ہے کیا نہ کچھ سمجھا
چھری جگر پہ کوئی اب لگائے یا دل پر

ہزار شکر کہ افعال میں تو جبر نہیں
ہزار حیف نہیں اختیار ہے دل پر

لگا دے تیر کے پر مجھ کو بیقراری دل
کہ منہ سے [illegible] میں [illegible] جا لگے اپنی جان پر

ہے غبار کو جھٹکو نہ قافلے والو
کہ [illegible] پہنچ جائیگا یہ منزل پر

کسی کو قبر میں بھی پھر نہ پائیگا کوئی
کہ تین دن [illegible] ہیں مہمان پہلی منزل پر

قطعہ
کہاں وہ جلوہ گہ ناز تو کہاں اے
یہ آرزو تجھے اس حوصلہ پہ اس دل پر

۵۷ ——— فاعیل مفاعیل مفاعیل مفاعیل ——— ۱۷

کوچہ کوئی نکلے جو رگ جاں کے قریں اور
اس گنبد بے در سے نکل جائیے کہیں اور

ہو سکتا ہے عالم میں جو ہو مہر مبیں اور
تجھ سا تو تصور میں بھی عالم کے نہیں اور

دل لیکے ستمگار ہوا بر سر کیں اور
دل جان تو دی کہ وہ بگڑے نہ کہیں اور

اللہ رے ساقی کا بجد ہو کے ملانا
کہتا ہوں میں بس بس تو وہ کہتا ہے نہیں اور

زاہد ہے مرے اور ترے سجدہ میں بڑا فرق
شوق اور ہوس اور ہے دل اور ہے دیں اور

کوثر پہ بھی زمزم پہ بھی گذرا ہے تو واعظ
دیکھے میں کہاں ہیں ہم سے خرابات نشیں اور

خط لیکے جو قاصد ترا آیا تو میں سمجھا
لائے ہیں صحیفہ کوئی جبریل امیں اور

اس چھیڑ میں کوئی جو تڑپتا ہو تو مر جائے
وعدہ ہے کہیں اور ارادہ ہے کہیں اور

او قاتل بے رحم کوئی وار ادھر بھی
محروم رہا جاتا ہے اک خاک نشیں اور

مر کر بھی ہمیں صور قیامت کا ہے دھڑکا
باقی ہے ابھی اک نفس باز پسیں اور

مرقد میں گڑا جاتا ہوں میں بار گنہ سے
جھکتا ہے جو گردوں تو دبی جاتی ہے زمیں اور

وہ داغ جو قسمت میں لکھا ہے نہیں مٹتا
گھستا ہے جبیں ماہ تو ملتی ہے جبیں اور

اڑنے میں لپکنے میں ہے شعلہ تر آنسو
ہے قہر کہ دیتا ہے ہوا دامن زیں اور

خوشبو سی یہی تھی جو شب وصل کی شب تھی
گیسو ہوئے برہم تو کھلا نافہ چیں اور

کوچہ میں ہے تیرے غم عالم سے رہائی
پاتا ہوں ہوا اور فلک اور زمیں اور

تیر نگہ ناز نے کیا لغز تو ڈالا
میں ہوں کہیں بسمل جگر و دل ہیں کہیں اور

وہ محفل ارباب صفا ہو گئی برہم
ان لوگوں میں باقی ہے اب اک نظم حزیں اور

۷۶ —— فاعیل فاعلات م فاعیل فاعلات —— ۱۵

احسان لے نہ ہمت مردانہ چھوڑ کر
رستہ بھی چل تو سبزہ بیگانہ چھوڑ کر

مرنے کے بعد پھر نہیں کوئی شریک حال
جاتا ہے شمع کشتہ کو پروانہ چھوڑ کر

ہونٹوں پہ آج تک ہیں شب عیش کے مزے
ساقی کا لب لیا لب پیمانہ چھوڑ کر

افعی نہیں کھلی ہوئی زلفوں کا عکس ہے
جائے کہاں یہ آئینہ و شانہ چھوڑ کر

طول امل پہ دل نہ لگانا کہ اہل بزم
جائیں گے ناتمام یہ افسانہ چھوڑ کر

لبریز جام عمر ہوا آ گئی اجل
لو اٹھ گئے بھرا ہوا پیمانہ چھوڑ کر

اس پیرزال دہر کی ہم ٹھوکروں میں ہیں
جب سے گئی ہے ہمت مردانہ چھوڑ کر

پھرنا ہمارا آپ میں آنا محال ہے
کوسوں نکل گیا دل دیوانہ چھوڑ کر

اونزا جو شیشہ طاق سے زاہد کا ہی حال
کرتا ہے رقص سجدہ شکرانہ چھوڑ کر

پر شمعۂ دریا تو نشانی ہے کفر کی
زنار باندھ سبحۂ صد دانہ چھوڑ کر

زندان میکدہ بھی ہیں اے خضر منتظر
بستی میں آئیے کبھی ویرانہ چھوڑ کر

احسان سر پہ لغزش مستانہ کا ہوا
ہم دو قدم نہ جا سکے میخانہ چھوڑ کر

وادی بہت مہیب ہے بیم و امید کا
دیکھیں گے شیر پہ دل دیوانہ چھوڑ کر

رو رو کے کر رہی ہے صراحی وداع او
جاتا ہے دور دور جو پیمانہ چھوڑ کر

توبہ تو کی ہے نظم بنا ہو گی کس طرح
کیونکر جیو گے مشرب رندانہ چھوڑ کر

٧٧ ——— ١٥

بت کہتے ہیں کبھی کبھی تصویر دیکھ کر
سوجھی ہے دل لگی مجھے دلگیر دیکھ کر

للہ آئینہ سے بھی پردہ کیا کرو
ڈرتا ہوں میں نگاہ میں تاثیر دیکھ کر

پہلو سے دو گھڑی نہ سرکتے تھے جو کبھی
گھبرا رہے ہیں دفن میں تاخیر دیکھ کر

سایہ کے ساتھ دھوپ بھی شرما کے ہٹ گئی
زلفوں میں روئے یار کی تنویر دیکھ کر

عالم سے مجھکو صانع عالم کی یاد ہے
معمار کا خیال ہے تعمیر دیکھ کر

سمجھے مری دعا کو ملک نزد بان عرش
سہم صعود نالۂ شبگیر دیکھ کر

دوزخ میں اے کریم میں کیونکر گلہ کروں
تعزیر دی تو لائق تعزیر دیکھ کر

نالہ کی اپنے بے اثری یاد آ گئی
تڑپا میں صید کو ہدف تیر دیکھ کر

گردوں پہ ہے حداثت سن کا یقین مجھے
سہم یہ انقلاب یہ تغییر دیکھ کر

وہ ہیں غرور حسن سے ضحاک روزگار
شانوں پہ اپنے زلف گرہ گیر دیکھ کر

سفاک خلق تجھ کو خدا نے بنا دیا
اہل جہاں کو لائق تعزیر دیکھ کر

خالق عطا کرے مجھے دیوانگی عشق
آنکھیں بچھاؤں حلقۂ زنجیر دیکھ کر

جب دل الٹ چکا تو ہوئے ہیں وہ مہرباں
اب کڑھ رہے ہیں پاؤں میں زنجیر دیکھ کر

میر اگلا ہے ہاتھ مرا تم کو کیا غرض
بازو سے کیوں لپٹ گئے شمشیر دیکھ کر

اے نظم تجھ کو فلک کے ستم کا گلہ نہیں
کرتے ہیں شکر خواہش تقدیر دیکھ کر

٧٨ ـــــ فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلات ـــــ ١٧

مجھ کو یا رب تو عطا کر دل نالاں دو چار
دل ہوں دو چار تو ہر دم لب افغاں دو چار

اے جنوں مجھ کو دکھا عالم امکاں دو چار
شش جہت کو میں سمجھتا ہوں بیاباں دو چار

گیسوؤں میں ہے شب وصل کا نقشہ باقی
کچھ گندھی رہ گئیں زلفیں تو پریشاں دو چار

میں ہوں وہ کشتۂ حسرت کہ لحد پر میری
اڑتے پھرتے ہیں حسینوں کے گریباں دو چار

شادی و غم کو یہ مانا کہ ہم ہیں لیکن — سیکڑوں دہر میں گریاں ہیں تو خنداں دو چار
نہ تو ہم تھے نہ کیا کچھ نہ کہا کچھ ہم نے — تہمتیں چند لگا دی گئیں بہتان دو چار
سایۂ سرو میں بیٹھے ہیں کہ آزاد ہیں ہم — کاٹ دینگے اسی کملی میں زمستاں دو چار
رات اندھیری تھی مگر سیکڑوں تارے ٹوٹے — آئے تھے خون کے آنسو سر مژگاں دو چار
ایک دانہ کی گرہ میں ہیں بہت سے خرمن — ایک غنچہ کی بغل میں ہیں گلستاں دو چار
لاکھ صدمے ہوں مگر عشق کا ایسا ہی مزا — کہ ہزاروں میں ہوئے ہونگے پشیماں دو چار
کیا لا مجھکو صبا کھول کے غنچہ کی گرہ — نکلے دو چار جو دامن تو گریباں دو چار
اتنے فرقے ہوے کس طرح مسلمانوں کے — یہ تو معلوم ہے اوترے نہیں قرآں دو چار
اپنے ساحل پہ جگہ دے ہمیں اے بحر کرم — تشنہ لب جھیل کے آئے ہیں بیاباں دو چار
پیکر خاک کجا اور کجا عقل و حواس — اوترے ہیں منزل خاکی میں یہ مہماں دو چار
غم سے کیوں زرد ہے تو دیکھ تماشائے جہاں — رنگ بدلے گی ابھی گردش دوراں دو چار
کوچۂ تنگ میں ہیں سیکڑوں مضمون صفی — میرے خامہ کیلئے چاہئیے میداں دو چار

اِن میں کچھ ہی اشعار ہیں حاصل اے نظم
آسماں بھر میں ستارے ہیں درخشاں دو چار

٧٩ ———— ٢٦

رو دیئے ناصح بے درد کے سمجھانے پر — ہنس دیے راز غم عشق کے کھل جانے پر
ناز کرتا ہے فلک ظلم و ستم ڈھانے پر — اور زمیں پاؤں کے نیچے سے نکل جانے پر

تف ہی ای دور فلک اس تیرے میخانے پر
نہ تو یاروں پہ بھروسہ ہی نہ یارانہ پر
مجھکو جھٹکے نہو ے تاری نہ دکھا ای گردوں
سعی سی باز نہ آب رواں کے مانند
حیف چھاتی پہ سلاطین کے وہ رہتے ہیں
نہ تسلط ہے کسی کا نہ مزاحم کوئی
سلسلہ خواب پریشاں کا ہی بیداری بھی
نہ ملی موج حوادث سی تہمتن کو پناہ
حرص کیوں آئے یہاں تو ہی قناعت یہ گذر
کس طرح میں نہ تری دام میں آ الجھوں
چونکو ہشیار ہوا ے سایہ میں سیمرغ کے الو
سو سخن شہر خموشاں میں لب گور پہ ہیں
سرکشو گور غریباں میں یہ کیا حال ہوا
کچھ نہ اندیشہ عقبیٰ ہی نہ فکر دنیا
اس زمانے میں نجانے تو کہاں تھا وعلا
کاسہ گرنے تو نہ پائی کہیں جمشید کی خاک
جانفشانی میں امیر انداز پر افشانیں

رشک ہی خضر کو سقراط کے پیمانہ پر
دیکھ دھوکا نہ یگانہ کا ہو بیگانہ پہ
طائر عرش ہوں گرتا نہیں میں دانہ پر
نقش تدبیر کا بن بن کے بگڑ جانے پر
خس کی ٹٹی نہ ہوئی قبر کے تہ خانے پر
سو خزانے ہوں تصدق کروں ویرانہ پر
ہوش آیا نہ ہمیں ہوش کے بھی آنے پر
تیغ پہ رکتی ہی جوشن پہ نہ دستانہ پر
کہہ دو تمہی کا ہی بھیجا مری کاشانہ پر
کہ مرا نام تھا لکھا ہوا ہر دانہ پر
اب تو عبرت ہو تمہیں صورت کے بدلجانے پر
ہمکو ہوتی نہیں عبرت کسی افسانے پر
سر اوٹھایا نہ کبھی پاؤں کے ٹھکرانے پر
رشک کس طرح نہ عاقل کو ہو دیوانہ پر
دل کو جب ناز تھا قابو سی نکل جانے پر
نام لکھا ہی تو لکھا ہے پیمانہ پر
رشک ہے والہ کو مجھ پہ مجھے پروانہ پر

بادہ خواری کا مزا ہو کہیں اوقات اب تو
مے گرے گر جلنے پہ ساغر کے چھلک جانے پر

نامۂ شوق کا مطلب تو پڑھ کر دیکھو
رقص کرتا ہے کبوتر مرے افسانے پر

اے نسیم سحری کس سے شگفتہ ہے ملا
چاک ہوتے ہیں گریباں ترے اٹھلانے پر

زرفشاں ہونے کو ناحق نکل آیا خورشید
ابر آمادہ تھا ہن باغ میں برسانے پر

کیا خبر کون ہیں بیہوش یہاں آپ ہیں کون
وہ بھی دیوانے ہیں جو ہنستے ہیں دیوانے پر

ہمہ تن گوش تو ہیں گل مگر اے مرغ چمن
کان رکھتا بھی ہے کوئی ترے افسانے پر

ایک جلوہ کے سوا کچھ بھی نہ دیکھا ظالم
بیخودی بزم میں چھائی رہی پروانہ پر

۸۰

ہوش پر تیرے ہیں افعی کبھی رخسار و نیر
تاک انگور درختوں پہ چڑھی تھی گل تک
بھیڑ کی تھی لب جاں بخش کا شہرہ سن کر
میں وہ نالاں ہوں کہ ہو بن کی پیدا آواز
رحم مجھ پر تو نہ آیا تجھے مرتے مرتے
یا نہیں گر دشمن مری قتال دے تو دی شراب
تلف عمر پہ زاہد ہے پریشاں کیسا
ہوش سودا میں یہ آتش قدمی تو دیکھو

۲۱

خود ستمگر ہو عنایت ہے ستمگاروں کی
آج تو چاند پڑی باغ کی دیواروں کی
چشم فتاں نے چھری پھیر دی تلواروں کی
ہاتھ دوڑاؤں گریباں کے گرفتاروں کی
مہربانی ہے یہ کیوں پیکر غداروں کی
منہ جو پوچھوں ہی تو ملک ترے رخساروں کی
دیکھا رحمت کو اترنے جو گنہ گاروں کی
کہ میں شعلہ کی طرح دوڑتا ہوں خاروں کی

رکھتے ہیں ابرو و عارض صفت تیغ و ترنج
تو چھری پھر گئی یوسف کے خریداروں پر

ہوس لذت بیداد نہ پوچھو مجھ سے
دل جب آتا ہی تو آتا ہے دل آزاروں پر

تکلف یہ ہی ابھی تشنگی نہیں اسنے تلوار
ٹوٹ پڑتے ہیں گنہ گار گنہگاروں پر

باغ سی قوس قزح کی نظر آتی ہی طناب
خیمہ زن ابر ہوا آکے جو کہساروں پر

ہو گیا مستوں کی جھرمٹ میں جو خورشید غروب
سرخ ہیں رنگ شفق پھولی ہی رخساروں پر

سختیاں عشق کی جس طرح سے جھیلیں گے
ہم نے دیکھی ہی تجلی انہیں کہساروں پر

جز رہ گئی کس کی سواری فلک ششم سی
رشک جبریل کو ہے غاشیہ برداروں پر

عیب سی دیکھا عجمی انگشت شہادت کی طرح
انگلیاں اٹھتی ہیں یوسف کے خریداروں پر

میرے نالی کو جو کوٹھے پہ نہ آنے دو گے
چاندنی نکلے وہ رہ جائیگا دیواروں پر

دل مٹتا ہے یہ شاید کسی دیوانہ کا
آج کوندا نظر آتا ہے جو کہساروں پر

لالہ پھولا تو یہاں آنکھوں میں سرسوں پھولی
بیخودی چھائی گھٹا دیکھ کے کہساروں پر

سختیاں طالب دیدار اٹھاتی ہیں عبث
شکریں کھا چکے موسی انہیں کہساروں پر

نالے سو دہی فریاد ہی بیکار ای نظم
رحم آئیگا نہ ظالم کو گرفتاروں پر

۸۱ —— ۱۶

کروٹوں میں ہی رہا پہلو کی شاخ کیونکر
گندھ گیا ہار کی کلیوں میں مرا دل کیونکر

جذب دل کھینچ تو لے لیلی و سلمی کو ہم
دیکھیں تو آتی ہے محمل سے محمل کیونکر

گورے گالوں پہ ٹھہرتی نہیں نظر شکل سے — ہیں یہ چیلے بیٹھیں کاجل کے بنے تل کیونکر

پا گئی راہِ فنا تو تو تڑپ کر اے برق — دیکھیں ملتا ہے ہمیں جادۂ منزل کیونکر

تجھ سے تو ضعف سے کروٹ نہیں لی جاتی — ہوں یہ حیران تڑپتا ہے مرا دل کیونکر

کسطرح باغ میں بہلے گا دلِ زار اپنا — اور سنی جائیگی فریادِ عنادل کیونکر

ہمتِ پیرِ مغاں کی ہیں کرامات یہ سب — ابھی خالی تھی ابھی بھر گئی محفل کیونکر

تین دن تو رہی ظلمات میں کشتی ہلال — آ گئی ڈوبتی تیرتے لبِ ساحل کیونکر

برق رفتار ہی کیا قافلۂ عمرِ رواں — ایک دم میں یہ گیا سیکڑوں منزل کیونکر

دل کو رکھونگا میں اب باندھ کے زنجیروں میں — دیکھتا ہوں کہ تڑاتا ہے سلاسل کیونکر

موج دریا سے یہ عبرت کا فسانہ سن لو — کشتیاں ڈوب گئی ہیں لبِ ساحل کیونکر

کچھ غبارِ سرِ رہ کو یہ خبر ہے معلوم — قافلے لٹ گئے آ کر سرِ منزل کیونکر

کچھ خبر شمعِ فروزاں کو ہے پروانہ کی — ایک جلوہ میں یہ سب ہو گئے بسمل کیونکر

دلِ پُر درد تو شیشہ سے سوا ہے نازک — اب کہو صبر کی چھاتی پہ دھروں سل کیونکر

میں ہوں بیمارِ غم اور عمر کی منزل ہے پہاڑ — ناتوانی میں کروں قطع مراحل کیونکر

دورِ گردوں میں ہے بےقدریِ اربابِ کمال — جائے حیرت ہے کہ چمکا مہِ کامل کیونکر

۸۴ — ۱۴

دھوکا زلفوں نے دیا عنبرِ سارا بن کر — سحر آنکھوں نے کیا نرگسِ شہلا بن کر

مرضِ عشق میں سو مرتبہ میں مر کے جیا — پوچھ لو ان سے جو بیٹھے ہیں مسیحا بنکر

ہوگئی زلفِ پریشاں تو کمر سے اسکی
حلقۂ زلف لپٹنے لگے چھلّا بن کر

دن بھی نکلا تو بلائے شبِ فرقت منہ ٹلی
پیچھے پیچھے دوڑا مری سایۂ شبِ یلدا بن کر

پی لیا تھا جو مرا خون تری ناوک نے
منہ سے سوفار کے نکلا وہ کلیجا بن کر

اسقدر خاک میں پنہاں ہیں تباں مہوش
گردباد اوٹھی تو رہ جائے کلیسا بن کر

ہر طرح کی حرکت نام کو ہم رکھتی ہیں
اوٹھتے ہیں نہ بیٹھتے ہیں نقشِ کفِ پا بن کر

اب مجھے صبحِ قیامت کی بھی امید نہیں
کہ فلک سر پہ گرا ہی شبِ یلدا بن کر

لاکھوں ہی شیشۂ دل روزِ ازل چور ہوئی
تب یہ تیار ہوا گنبدِ مینا بن کر

سبحۂ حضرتِ واعظ پہ نہ تھا مجھکو گمان
کہ گلا گھونٹ ہی ڈالے گا یہ پھندا بن کر

میری تصویر کھچی گر تری تصویر کے ساتھ
دیکھ لینا کہ بگڑ جائیگا نقشہ بن کر

باغ تو خوب ہی حسرت نے لگایا ہی مگر
مٹ نہ جائے کہیں دیکھو یہ گھروندا بن کر

خاکساروں کا تری شوق میں اٹھا تھا غبار
رہ گیا ہے یہ وہی عرشِ معلی بن کر

کیا ہوا ای نظم بیاں صبر و قناعت کا مزہ
نعمتیں مجھ پہ یہ اتریں منّ و سلویٰ بن کر

۸۳ —————— ۱۲

دُرِ دنداں پہ چھپے صاعقہ افگن ہو کر
یا کنول بجھ گئی الماس کے روشن ہو کر

بھیس بدلے ہوئے رہتی ہی قضا عاشق کی
عشوہ ہو کر کبھی مارا کبھی چتون ہو کر

کیا سیاہی شبِ ہجراں نے ہے کیا تاریکی
رہ گیا شمع کا شعلہ گلِ سوسن ہو کر

وہ نہیں ہیں تو زمانہ ہے نظر میں اندھیر
شمع منہ اپنا ہی دیکھا کرے روشن ہو کر

وصل سمجھوں کہ اسی ہجر میں اے بندہ نواز
دور رہتے ہو قریب رگ گردن ہو کر

ہے غرور اہل جہاں سے کہ ملا ہے ہم کو
جادۂ منزل عرفاں رگ گردن ہو کر

نگہ ناز نے تاراج کیا خانۂ دل
چور بنکر کبھی لوٹا کبھی رہزن ہو کر

نامرادی کا میں خوگر تھا بر آئی جو مراد
شکر منہ سے مرے نکلا بھی تو شیون ہو کر

گردشیں چرخ کی سر پر نہ ہوں جب مجھ سے
آگے قدموں پہ گریں حلقۂ آہن ہو کر

ماہ نو دیکھ کے اوس ترک کماں ابرو کو
مل گیا خاک میں نقش سم توسن ہو کر

سخت مشکل ہے جنوں اوٹھی دیکھ کے حالت میری
نالے کرنے لگی زنجیر بھی آہن ہو کر

لکھنؤ گردش گردوں نے چھڑایا اے نظم
دور پھینکا مجھے آخر کو فلاخن ہو کر

۴۸ ۱۶

سرو قد حشر اٹھا قامت [illegible]
قتنے بیدار ہوئے نرگس جادو ہو کر

شام ہی سے یہ شب عیش کا عالم دیکھا
تا کمر آ گئی طول شب گیسو ہو کر

صبح ہو اے شب عشرت تری صدقے جاؤں
ڈھانک لے چہرۂ خورشید کو گیسو ہو کر

سنتیں مان رہا ہے مرد مردمک فلک
سر پہ آئی جو بلا رہ گئی گیسو ہو کر

لب پہ ہے مہر خموشی کی مگر آنکھوں سے
حسرت دید ٹپک پڑتی ہے آنسو ہو کر

حسرتیں دل کی نہ نکلیں مرے [illegible]
کبھی آہیں کبھی نالے کبھی آنسو ہو کر

کیوں تائیہ یار آنکھوں سے اپنی نہ لگاؤں | [illegible] ہو تیر باندھ کے جبریل کے پر میں

مست مئے عرفاں کو کسی طرح سنبھالے | ایسا بھی ہے ہشیار کوئی آل حجر میں

اس راہ میں دم نکلے تو کیا دور سے کیا کام | کرنا مجھے دفن اسی گرد سفر میں

کس طرح بھنا دل کے گلے میں اتر آئے | نغمے تھے نہاں پردہ برگ گل تر میں

یہ شیشہ گری ابر نے کی ہے کہ ہوا نے | خلخال بلوریں ہے ہر اک ساق شجر میں

مطلوب اگر ہو دل مردہ کو جلانا | ہے [illegible] عیسیٰ نفس باد سحر میں

حسرت ہے کبھی عمر گذشتہ کو کریں یاد | مہلت ہمیں اتنی نہ ملی آٹھ پہر میں

گھیرے ہوئے ہے خلق کو یوں نعمت خالق | جس طرح سے جوہر کا ہو لمعہ سنگ حجر میں

نکلا نہ کسی سوزن مژگاں سے مرا کام | ہر سو دل ہر [illegible] رہی اک پھانس جگر میں

کہتی ہے یہ دانتوں کی چمک وقت تبسم | ڈورے کی جگہ برق ہے اس عقد گہر میں

ہے اس کی ادا قاتل عالم دم رفتار | تلوار لگا دی ہے نزاکت نے کمر میں

اس بزم میں ہے نظم جنہیں لطف نہ آئے
حافظ کی غزل میں نہ رباعی عمر میں

۱۵ ——— ۱۲۹

مفتعلن مفاعلن (۲) بار

سنگ جفا کا غم نہیں | دست طلب کا ڈر نہیں

اپنا ہے اس پہ آشیاں | نخل جو بار ور نہیں

سنتے ہو اہلِ قافلہ میں کوئی راہبر نہیں
دیکھ رہا ہوں تم میں سے ایک بھی راہ پر نہیں

موت کا گھر ہے آسماں اس سے کہیں مفر
نکلیں تو کوئی در نہیں بھاگیں تو رہگذر نہیں

پہلے جگر پہ آہ کا نام نہ تھا نشان نہ تھا
آخر کار یہ ہوا آہ تو ہے جگر نہیں

صبحِ ازل سے تا ابد قصہ نہ ہوگا یہ تمام
جورِ فلک کی داستاں ایسی بھی مختصر نہیں

برگِ خزاں رسیدہ ہوں چھیڑ نہ مجھکو اے نسیم
ذوقِ فغاں کا ہے مجھے شکوہ ابرِ تر نہیں

منکرِ حشر ہے کدھر دیکھے تو آنکھ کھول کر
حشر کی جو خبر نہ تھی ایسی [illegible]

شبنم و گل کو دیکھکر وجد نہ آئے کسطرح
خندۂ بے سبب نہیں گریۂ بے اثر نہیں

تیرے فقیر کا غرور تاجوروں سے ہے سوا
طرفِ کلہ میں دے شکن اس کو یہ دردِ سر نہیں

کوشک و قصر و بام و در تو نے بنا کئے تو کیا

حیف ہے خانماں خراب دل میں کسی کے گھر نہیں

نالہ کشی رقیب سے میری طرح محال ہے
دل نہیں حوصلہ نہیں زہرہ نہیں جگر نہیں

شاطر پیر آسماں واہ ری تیری دستبرد
خسرو و کیقباد کی تیغ نہیں کمر نہیں

شان کریم کی یہ ہے اس سے ہو بیشتر عطا
لطف عطا کا کیا ہو جب اس سے ہو بیشتر نہیں

لاکھ وہ بے رخی کرے لاکھ وہ کج روی کرے
کچھ تو ملال اس کا ہو دل کو مرے مگر نہیں

سن کے برا نہ مانیے سچ کو نہ جھوٹ جانیے
ذکر ہے کچھ گلہ نہیں بات ہے نیشتر نہیں

## حرف واو

۱۲ مفاعیلن چار بار

ندامت ہے بنا کر اس چمن میں آشیاں مجھ کو
ملا ہمدم یہاں کوئی نہ کوئی ہمزباں مجھ کو

دکھائے جا روانی تو سر آب عمر رواں مجھ کو

وہ جس عالم میں جا پہونچا وہاں میں کس طرح جاؤں
ہوا دل آپ سے باہر پہنا کر بیڑیاں مجھ کو
غبار راہ سے تکلم یہ آواز آتی ہے
گئی اے عمر رفتہ تو کدھر پھینکا کہاں مجھکو

12
نہیں پروا جو ظالم نے مٹایا میری تربت کو
لحد میں جائے گر ظاہر کروں دل کی کدورت کو
کسی نے شعلہ ساں آنچل میں باندھا ہو شرارت کو
گرہ میں باندھے ہے اب شکل اخگر داغ حسرت کو
ترے ممنون ہم سب رند اے باد بہاری ہیں
اڑا لاتی ہے میخانہ پہ تو باران رحمت کو
یہ وہ دن ہیں کہ اب آنکھوں کو اپنی ڈھونڈتے ہیں ہم
گئے وہ دن کہ آنکھیں ڈھونڈتی تھیں اسکی صورت کو
نکل جاتا ہے نام اک شعر اگر اچھا نکل آئے
یہ دو مصرع تو گویا پر لگا دیتے ہیں شہرت کو
ہوا سالک کو حاصل کیا دو صد زانو تامل سے
کہ دیکھا گام اول میں دو صد آئینہ حیرت کو

نگاہ آشنا کو دیکھ کر منہ پھیر لیتے ہیں
پس پشت اپنے گویا ڈھونڈھتے ہیں مروت کو

حسینوں کو کیا گرویدہ اس نے آئینہ بن کر
دل وارفتہ نے جس طاق پر رکھا تھا حیرت کو

کہیں الزام محشر میں نہ ہو اس پر تغافل کا
میرے لاشہ پہ لے آئے کوئی اس بے مروت کو

پلک جھپکاتے نرگس کو نہ دیکھا باغ میں ہم نے
جو آنکھیں ہوں تو بس دیکھا کرے صانع کی قدرت کو

بیاباں ہو ابھی زنداں میں پیدا ہے دیوانہ
جھٹک دوں میں اگر دامن سے اپنے گرد کلفت کو

نہ تھی اے نظم تدبیر اور کچھ دل کے بہلنے کی
گریباں سے الجھتا تھا

۱۳۲ عجب شوریست از حرف دل دیوانہ در پہلو
شب ما زندہ می دارد ہمیں افسانہ در پہلو
خوشم آید ز ساغر خندہ سرشار بر رویم
خوشم آید ز مینا گریہ مستانہ در پہلو

وفور مستی من کرد برہم وضع محفل را
در آغوش است ساقی شیشہ و پیمانہ در پہلو
نمی دانم چہ افسوں کرد بر من نشۂ ہستی
نگاہم محو غیر و جلوۂ جانانہ در پہلو
ہمہ شاعر فاں اگر از ما سوا پہلو تہی کردی
بہ بیں گر گنج خالی نیست ایں ویرانہ در پہلو
زدم بر شمع بالیں آستینے در شب ہجراں
دلم می سوخت بر بیتابی پروانہ در پہلو
بشمع قامت آں ترک حسن فتنہ زا باشد
کہ خود تیغش بلرزد چوں پر پروانہ در پہلو
تنم را زار کرد است آنچناں سودائے زلف او
نمایاں استخوانہا گشتہ مثل شانہ در پہلو
بشر در انقلاب دہر گوئی در غلطان است
بہر پہلو کہ غلطد دار و آب و دانہ در پہلو
ہمانا چارۂ داغ دل از مرہم نمی آید
کہ دارم پنبہ بر پہلو و آتش خانہ در پہلو
دلم محو طلسمات جہاں من طالب صانع

ہوائے کعبہ در سر دارم و بت خانہ در پہلو
خوشا وقت قدح خواری کہ گردش می کند باہم
بگردش ساغر و ہم سبحہ صد دانہ در پہلو
چہ طور راز [illegible] بہ تنہا کہ بنوشتم یاد آخر
کہ ہر یک نقطہ دارد معنی بیگانہ در پہلو
چو گل با خار بینی جائے فریاد است اے حیدر
کہ دل سوزد لبش پر خندہ و بیگانہ در پہلو

---

۱۳۴
عبث ہے ناز استغنا پہ کل کی کیا خبر کیا ہو
خدا معلوم یہ ساماں کیا ہو جائے سر کیا ہو
یہ آہ بے اثر کیا [illegible] نخل بے ثمر کیا ہو
[illegible] یا رب تو دل کیا ہو جگر کیا ہو
جہاں انسان کھو جا[illegible] محفل میں
رسائی اس کی کس طرح ہو دخل کیونکر ہو گذر کیا ہو
نہ پوچھو لاگا یہ بھی جام ہے زہر یا امرت
تمہارے ہاتھ سے اندیشہ نفع و ضرر کیا ہو
مروت سے ہو بیگانہ وفا سے دور ہو کوسوں

یہ سچ ہے نازنیں ہو خوبصورت ہو مگر کیا ہو
شگوفے دیکھ کر مٹھی میں زر کو مسکراتے ہیں
کہ جب عمر اس قدر کوتاہ رکھتے ہیں تو زر کیا ہو
رہا کرتی ہے یہ حیرت مجھے زہد ریائی پر
خدا سے جو نہیں ڈرتا اوسے بندہ کا ڈر کیا ہو
کہا میں نے کہ نظم مبتلا مرتا ہے حسرت میں
کہا اوس نے اگر مر جائے تو میرا ضرر کیا ہو
کہا میں نے کہ ہے سوز جگر اور اف نہیں کرتا
کہا اس کی اجازت ہی نہیں پھر نوحہ گر کیا ہو
کہا میں نے کہ دے اوس کو اجازت آہ کرنے کی
کہا اوس نے بھڑک اٹھے اگر سوز جگر کیا ہو
کہا میں نے کہ آنسو آنکھ کا لیکن نہیں تھمتا
کہا آنکھیں کوئی تلووں سے مل ڈالے اگر کیا ہو
کہا میں نے قدم بھر پر ہے وہ صورت دکھاؤ
کیا منھ پھیر کر اتنا کسی کو دردسر کیا ہو
کہا میں نے اثر مطلق نہیں کیا سنگدل ہے تو
کہا جب دل ہو پتھر کا تو پتھر پر اثر کیا ہو

کہا میں نے جو مر جائے تو کیا ہو سوچ لو دل میں
کہا نا عاقبت اندیش نے کچھ سوچ کر کیا ہو
کہا میں نے خبر بھی ہے کہ دی جان اوس نے گھٹ گھٹ کر۔
کہا مر جائے جیکی سر پہ تو پھر مجھ کو خبر کیا ہو

١٢٢ مجھی کو کہہ رہے ہو سب کہ سرگرم فغاں کیوں ہو ١٤
کوئی اس سے نہیں کہتا کہ تم نامہرباں کیوں ہو
نہ کھینچ اے چارہ گر پیکان قاتل میرے سینے سے
ملیں یوں دل سے دل باہم تو کوئی درمیاں کیوں ہو
سرائے دہر میں ٹھہرے تو پھر شکوہ شکایت کیا
جسے خون جگر کھانا ہو وہ مہماں کیوں ہو
یکایک پھیر لینا آنکھ کا بس قہر ڈھاتا ہے
اگر کہہ سن کے بگڑو بھی تو مرگ ناگہاں کیوں ہو
ملے گی داد کیا محشر میں ہم کو اس ستمگر سے
نہیں ہونا ہوا کچھ تو پھر شور و فغاں کیوں ہو
قیامت آج ہی آ جائے صور حشر پھنک جائے
شب غم میں سحر کیوں صبح کی نوبت اذاں کیوں ہو

جب اپنی خو یہ ٹھہرے منہ میں جو آئے سو کہہ جا
تو پھر کہنا کسی کا طبع نازک پر گراں کیوں ہو

اشارہ میں گلِ نرگس نے پوچھا اسکی آنکھوں سے
فدا میں تم پہ تم بیمار کیوں ہو ناتواں کیوں ہو

نہ دیوانوں کے منہ لگ تو نہ ایسی گت بنے ناصح
اڑیں دامن کے کیوں پرزے گریباں دھجیاں کیوں ہو

وہ میرا جستجو میں اس کی جانا زمرِ خوباں میں
اور اس کا بدگمانی سے یہ کہنا تم یہاں کیوں ہو

اسے بے مانگے ہی دینے کی عادت تو نے ڈالی ہے
تو شرمندہ کسی کا پھر گدائے آستاں کیوں ہو

سمجھ لے دہر کو جاتا ہوا سیلاب ہے ورنہ
حباب آسماں کے ساتھ موج کہکشاں کیوں ہو

خبر لو ایک رنگ آتا ہے اک جاتا ہے چہرہ کا
تلون گر نہ ہو تو تیوریوں میں موج پیچاں کیوں ہو

تڑپنا نیم بسمل ہو کے حیدر تھا مقدر میں
رگے میں جب وہی مجھ سے تو پھر خنجر رواں کیوں ہو

ملے ہیں نقش جو ہم بوریا نشینوں کو
وہ دست یاب نہیں شاہوں کے نگینوں کو
کیا ہے صاف دلوں کی جو دوربینوں کو
تو ساتھ پردوں میں دیکھا کئے حسینوں کو
ہزار طرح سے پہلو تہی وہ کرتا ہے
کہیں جگہ نہیں ملتی ہے ہم نشینوں کو
گلہ بھی اس کے تغافل کا ہو نہیں سکتا
غرور و ناز ہی زیبا ہے نازنینوں کو
چمن کی سیر مبارک ہو تجھ کو اے نرگس
کسے یہ تاب کہ دیکھا کرے حسینوں کو
جہاں جہاں مری فکر بلند کا ہے عمل
نہ آسمان سے بدلوں میں ان زمینوں کو
ہوش رہی نہیں دولت کی خاکساری کیا
کہ اس زمین نے سرکا دیا دفینوں کو
بتا دیا ہے ہمیں ساقی ازل نے یہی
کہ اپنے رنگ میں تو کھینچ ہم نشینوں کو
نہ پوچھ باد صبا موسم خزاں کا ملال

بسر کیا ہے بری طرح ان مہینوں کو
چھپائیں چاند کو کیا خاک ڈال کر اے نظم
بھلا میں دل کی کدورت سے مہ جبینوں کو

۱۸ ۱۳۶

کیا شراب نے رنگین آبگینوں کو
تو رنگ دیا ترے ساعد نے آستینوں کو
ہوس مقابلہ کی اوس سے تھی حسینوں کو
صفیں الٹ گئیں اُلٹا جو آستینوں کو
خدا کرے نہ کسی کو کسی کا دست نگر
کہ بار بار چڑھاتے ہیں آستینوں کو
قبائے یار سے کس طرح دیتے ہم تشبیہ
قبائے گل میں نہ دیکھا تھا آستینوں کو
جہاں سے اہل ہوس ہاتھ اٹھا نہیں سکتے
ہزار بار چڑھایا ہے آستینوں کو
کوئی غبار کے پردے میں ہو نہ دامن گیر
الٹ لے آئینہ پرداز آستینوں کو
نشاں بن گئے ہیں نازکی سے ہاتھوں میں

قبا جو پہنی ہے چنوا کے آستینوں کو

غرض کسی نہ کسی طرح چٹکیاں لینا
کوئی یہ جانے کہ چنتے ہیں آستینوں کو

بہار دیدۂ خونبار کا ہوں میں مفتوں
کہ شاخ گل سے ہے تشبیہ آستینوں کو

نہ رکھا تار گریباں میں نہ دامن میں
الٹ کے پنجۂ وحشت نے آستینوں کو

رہا جنوں میں بھی مجھ کو لحاظ پردہ دری
دیا ہے چاک گریباں کا آستینوں کو

ہے اوج فقر یہ زاہد جہاں سے کھینچ کے ہاتھ
بنا لیا پر پرواز آستینوں کو

جو بزم میں ہو تماشائے رقص اوسے منظور
نکالے جامۂ فانوس آستینوں کو

کنارہ جو نظر آتا ہے پنجۂ مرجاں
چنا ہے مل کے حنا اس نے آستینوں کو

نظیر یہی ہے سبب کسر شان ہے چین جبیں
شکن ہے جیسے ہو کوتاہی آستینوں کو

بنایا اشکوں نے دامن کو دامن دریا
بجا ہے موج سے تشبیہ آستینوں کو

کمال حسن ہے دست ہوس کی کوتاہی
شکن نہ زیب دے کس طرح آستینوں کو

ہر ایک شعر میں چیدہ ہیں مصرع اے حیدر
چنا ہے شاہد مضموں کی آستینوں کو

١٤٧ —— فاعیل فاعلات مفاعیل فاعلات —— ١٥

اتنا تو میں ضرور کہوں گا خفا نہ ہو
بے مثل حسن میں ہو اگر بے وفا نہ ہو

آئینہ کہہ رہا ہے کہ ہو محو ناز تو
سمجھا رہی ہے شرم کوئی دیکھتا نہ ہو

ہستی فقط تصور ہستی کا نام ہے
زندہ نہیں ہے وہ جسے یاد خدا نہ ہو

وہ آدمی نہیں ہے جو خالی ہو درد سے
اس دل کو دل نہ جانیے جو مبتلا نہ ہو

منکر ہر ایک شئے سے اسی کا ظہور ہے
اس کا علاج کیا جو تجھے سوجھتا نہ ہو

وہ بھی ہیں لوگ حشر میں جنکو ہے شوق دید
ڈرتا ہوں میں خدا سے کہیں سامنا نہ ہو

اغیار تو ہوں ساقی مہوش شریک دور
پھرتے رہیں کھڑے تو ہماری صلا نہ ہو

بھولا ہوا ہے حیف تعہد الست کو
ممکن ہے یہ کہ مرکے بھی وعدہ وفا نہ ہو

ہے زیست وہ پہاڑ جو کاٹے نہ کٹ سکے
اس راہ میں اگر فرس بادپا نہ ہو

دریائے بے کنار ہوا اور اک میں ماہ ولا
خنجر دیدۂ احباب کوئی آشنا نہ ہو

اس دشت سے گزر تو سبکبار ہی گزر
اس طرح چاہیے کہ کہیں نقشِ پا نہ ہو

پھیلاؤ آشنا پا دل نہ دنیا کو دیکھکر
گھر جس کو اپنا سمجھے ہو مہماں سرا نہ ہو

کیا ہونگے اوسپہ پھولکے وہ گلبیانیں
کیا چاندنی کا لطف جو وہ مہ لقا نہ ہو

مشکل پسند میری طبیعت ہے شعر میں
جاتا ہوں اس طرف کہ جدھر راستا نہ ہو

حیراں ہوں میں دعا ہے کہ یہ کوسنا ہے نظم
کہتے ہیں مجھ کو دیکھ کے تیرا برا نہ ہو

۴۲۶ فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلات ۱۴

مجھ کو سمجھو یادگارِ رفتگانِ لکھنؤ
ہوں قدِ آدم غبارِ کاروانِ لکھنؤ

خونِ حسرت کہہ رہا ہے داستانِ لکھنؤ
رہ گیا ہے اب یہی رنگیں بیانِ لکھنؤ

گوشِ عبرت سے سنے کوئی مری فریاد ہے
بلبلِ خونیں نوائے بوستانِ لکھنؤ

میرے ہر آنسو میں اک آئینہ تصویر ہے
میرے ہر نالہ میں ہے طرزِ فغانِ لکھنؤ

ڈھونڈھتا ہے اب کسے لے کر چراغِ آفتاب
کیوں مٹایا اے فلک تونے نشانِ لکھنؤ

لکھنؤ جن سے عبارت تھی ہوئے وہ ناپدید
ہے نشانِ لکھنؤ باقی نہ شانِ لکھنؤ

اب نظر آتا نہیں وہ مجمعِ اہلِ کمال
کھا گئے ان کو زمین و آسمانِ لکھنؤ

پہلے تھا اہلِ زباں کا دور اب گردش میں ہیں
چاہیئے تھی تیغ اردو کو فسانِ لکھنؤ

مرثیہ گو کتنے یکتائے زمانہ تھے یہاں
کوئی تو تا توں میں ہوتا نوحہ خوانِ لکھنؤ

یہ غبارِ ناتواں خاکسترِ پروانہ ہے
خاندان اپنا تھا شمعِ دودمانِ لکھنؤ

چلتا تھا جب گھٹنیوں اپنے یہاں طفلِ رضیع
سجدہ کرتے تھے اُسے گردن کشانِ لکھنؤ

عہدِ پیرانہ سری میں کیوں نہ شیریں ہو سخن
بچپنے میں ہے نے چوسی ہے زبانِ لکھنؤ

گلشنِ فردوس پر کیا ناز ہے رضواں تجھے
پوچھ اس کے دل سے جو ہے رتبہ دانِ لکھنؤ

بوئے اُنس آتی ہے حیدر خاک ٹیا برج سے

مجمع ہیں اک جلاوطن آوارگان لکھنؤ

۱۶ ۱۳۹

فغاں از آہ وزاری دل دیوانہ در پہلو
شب مازندہ می دارد ہمیں افسانہ در پہلو
دل من سوخت ناگاہ پرتوے از شمع رخسارش
فغاں کیں شعلہ افتادہ است بیباکانہ در پہلو
خوشم آید ز ساغر خندۂ سرشار بر ردیم
خوشم آید ز مینا گریہ مستانہ در پہلو
وفور مستی من کرد برہم وضع محفل را
در آغوش است ساقی شیشہ و پیمانہ در پہلو
نمی دانم چہ افسوں کرد بر من نشۂ ہستی
نگاہم محو غیر و جلوۂ جانانہ در پہلو
خوشا عرفاں اگر از ما سوا پہلو تہی کردی
بہ بیں کز گنج خالی نیست ایں ویرانہ در پہلو
زدم سبت شمع بالیں آستینے در شب ہجراں
دلم می سوخت بر بے تابی پروانہ در پہلو
بشمع قامت آں ترک حسن فتنہ زا باشد

که خود تیغش بلرزد چون پر پروانه در پهلو

تنم را زار کرد است آنچنان سودائے زلف او

نمایان استخوان ہا گشته مثل شانه در پهلو

بشر در انقلاب دہر گوئی در غلطان است

بہر پہلو که غلطد دارد آب و دانه در پهلو

ہمانا چاره داغ دل از مرہم نمی آید

که دارم سینه بر پہلو و آتش خانه در پهلو

مثل شد در تناسب چشم و ابرویش چو در عالم

ز راہِ شوق مسجد می کشد میخانه در پهلو

دلم محو طلسمات جہان من طالب صانع

ہوائے کعبه در سر دارم و بتخانه در پهلو

خوشا وقت قدح خواری که گردش میکند باہم

بنزمش ساغر و ہم سبحه صد دانه در پهلو

چه طومار شکایتہا که بنوشتم باو آخر

که ہر یک لفظ دارد معنی بیگانه در پهلو

چو گل با خار مبنی جائے فریاد است اے حیدر

که دل سوزد لبش پر خنده و بیگانه در پهلو

۱۲۹ — **حرف ہ** — ۱۲

کس لیے پھرتے ہیں یہ شمس و قمر دونوں ساتھ
کس کو یہ ڈھونڈتے ہیں برہنہ سر دونوں ساتھ

کیسی یارب یہ ہوا صبح شب وصل چلی
بجھ گیا دل مرا اور شمع سحر دونوں ساتھ

بعد میرے نہ رہا عشق کی منزل کا نشاں
مٹ گئے راہرو و راہ گذر دونوں ساتھ

اے جنوں دیکھ اسی صحرا میں اکیلا ہوں میں
رہتی جس دشت میں ہر خوف و خطر دونوں ساتھ

مجھ کو حیرت ہے شب عیش کی کوتاہی پر
یا خدا آئے تھے کیا شام و سحر دونوں ساتھ

اس نے پھیری نگہ ناز یہ معلوم ہوا
کھینچ گیا سینے سے تیر اور جگر دونوں ساتھ

غم کو دی دل نے جگہ دل کو جگہ پہلو نے
ایک گوشے میں کریں گے یہ بسر دونوں ساتھ

اس کو روکوں میں الٰہی کہ سنبھالوں اس کو
کہ تڑپنے لگے دل اور جگر دونوں ساتھ

ناز بڑھتا گیا بڑھتے گئے جوں جوں گیسو
بل کی لینے لگے اب زلف و کمر دونوں ساتھ

تجھ سے مطلب ہے نہیں دنیا و عقبیٰ[1] سے غرض
تو نہیں جب تو اجڑ جائیں یہ گھر دونوں ساتھ

بات سننا کسی چاہنے والے کی کبھی
کان میں پھونک رہے ہیں یہ گہر دونوں ساتھ

ہمدمیاں آہ کی بھی اشک کا سیلاب بھی ہے
دیتے ہیں دل کی خرابی کی خبر دونوں ساتھ

کیا کہوں زہرہ و خورشید کا عالم اے نظم
نکلے خلوت سے جو نہیں وقت سحر دونوں ساتھ

[1] دنیا میں الف مقصورہ ہے بعد ازاں اس کا متحرک کر لینا جائز ہے

۱۴۱ ———— ۱۱

یوں تو نہ تری جسم نہ ہیں زینہار ہاتھ
دینے کے اے کریم مگر ہیں ہزار ہاتھ

انگڑائیوں میں پھیلتے ہیں بار بار ہاتھ
شیشہ کی سمت بڑھتے ہیں بے اختیار ہاتھ

ڈوبے ہیں ترکِ سعی سے افسوس تو یہ ہے
ساحل تھا ہاتھ بھر پہ لگاتے جو چار ہاتھ

آتی ہے جب نسیم تو کہتی ہے موجِ بحر
یوں آبرو سمیٹ اگر ہوں ہزار ہاتھ

دیے ہیں میرے قتل کے احباب اور میں
خوش ہوں کہ میرے خون سے رنگتے ہیں یار ہاتھ

دامن کشاں چلی ہے بدن سے نکل کے روح
کھنچتے ہیں پھیلتے ہیں جو یوں بار بار ہاتھ

مٹتا نہیں نوشتۂ قسمت کسی طرح
پتھر سے سر کو پھوڑ کے زانو پہ مار ہاتھ

ساقی سنبھالنا کہ ہے لبریز جامِ مے
لغزش ہے میرے پاؤں میں اور رعشہ دار ہاتھ

مطرب سے پوچھ مسئلہ جبر و اختیار
کیا تال سم پہ اٹھتے ہیں بے اختیار ہاتھ

میں ایسا ہوں علائقِ دنیا کے دام میں
میرا نہ ایک ہاتھ نہ اس کے ہزار ہاتھ

اے نظم وصل میں بھی رہا تو نہ چین سے
دل کو ہوا قرار تو ہے بے قرار ہاتھ

# حرف ی

فاعیل فاعلات مفاعیل فاعلات

۱۴۲ ———— ۲۰

جھگڑا پڑا ہوا ہے نکلنے میں جان کے
کچھ حوصلے ابھی ہیں اسی امتحان کے

آئی بہار اور خفقانی جہاں کے
جنگل میں پیرہن کے گئے خاک چھان کے

لایعقلانہ طرز ہیں سارے جہان کے
کیسی شرارے دور میں ہیں آسمان کے

کیا دیر انقلاب میں اب نئے جہان کے
نالے پہنچ گئے ہیں قریب آسمان کے

دکھلا دو منہ ذرا صف محشر میں آن کے
اوڑ جائیں ہوش آج بھی سارے جہان کے

چاہے تو دو جہاں کو ڈبو دے یہ طفل اشک
مشقی ہیں ہیچ سات ورق آسمان کے

حیران ہوں گلہ جو کسی سے کروں تو کیا
جو دل کا حال ہے نہیں قابل بیان کے

پازیب تک پہنچ گئے تو حلقہائے زلف
قلابے مل گئے ہیں زمیں آسمان کے

ہے مغتنم کہ ہجر میں رونا ہی آ گیا
آنکھوں پہ لوں گا میں قدم اس مہمان کے

سمجھا چھوڑا چکا تھا میں دل اسی اٹھا کے ہاتھ
دل ہاتھ دھو کے پیچھے پڑا میری جان کے

گوندا یہ کہہ رہا ہے کہ ہے فوج گل قریب
کہسار تک پہنچ گئے ہاتھی نشان کے

شیریں ہیں تیری گالیاں بھی حرف تلخ
اوصاف کس زبان سے ہوں اس زبان کے

پاتا مجھے نہ عالم اجسام میں کہیں
چھان آئی فکر سات طبق آسمان کے

اب تک میں سن رہا ہوں صدائے الست کو
گویا حجاب قدس یہ پردے ہیں کان کے

احسان سر پہ لے تو کسی بار وقار کا
ٹھہرے اگر تو سایہ میں اونچے مکان کے

آنکھوں کے سامنے سے گیا ہے وہ قافلہ
دیکھے جہاں میں لوگ نہ اس آن بان کے

بہتر ہی تو یہی اے نفس واپسیں نہ آ
کب تک اوٹھاؤں ضعف میں صدمے تکان کے

شوخی میں چشم غول کو سمجھا چراغ بام
مارا پڑا میں دھیان میں تیرے مکان کے

اے دودِ آہ ہو گئی رسوائیوں کی حد
جھنڈی پہ چڑھ گئی ہیں تری ہاتھی نشان کے

اے نظم بزمِ عیش پہ مقتل کا ہے گماں
چھریاں یہ چل رہی ہیں کہ فقرے ادان کے

۱۴۲ —— ۲۱

روکے ہوئے ہے بن کے حصارِ آسماں مجھے
ذوقِ وصال کھینچ کے لایا کہاں مجھے

لے تو چلا ہے توسنِ عمرِ رواں مجھے
اس کی خبر نہیں کہ گرا دے کہاں مجھے

ہوش و خرد ملے مجھے تاب و تواں مجھے
اس کے عوض اٹھانا ہے بارِ گراں مجھے

ہوں قلزمِ فنا میں سہارے پہ سانس کے
دیکھے اے حباب جب ملا بادباں مجھے

جب بے کنارہ میں نے کیا سیر کی طرح
یکساں ہے اس چمن کی بہار و خزاں مجھے

کچھ کہہ رہی تھی شہرِ خموشاں کی خامشی
کوئی سنے تو یاد ہے اک داستاں مجھے

جلدی نہ کر تعلقِ دنیا ہے سدِّ راہ
اے موت توڑنا ہے یہ بندِ گراں مجھے

اچھا اگر نہیں شنوائی نہیں سہی
اس کا علاج کیا کہ ہے ذوقِ فغاں مجھے

کہتا ہے اوٹھتے بیٹھتے واماندوں کا غبار
کیوں ٹھوکروں میں لے نہ گیا کارواں مجھے

خود کو سنبھالتا کہ میں دل کو سنبھالتا
اک بیخودی تھی ہوش تھا یارب کہاں مجھے

دیکھا شعار اہلِ ورع سمعہ و ریا
آئی پسند صحبتِ دیرِ مغاں مجھے

سن لے یہ کہہ رہا ہے زمانہ شباب کا
وقتِ عزیز میں ہوں نہ کر رائگاں مجھے

بھولا ہوا ہوں عہد کو صبحِ الست کے
پہلا سبق ہوا نہیں اب تک رواں مجھے

ناوک لگا رہا ہے اس انداز سے کوئی / لہرا رہی ہے موجِ تہِ رنگ کماں مجھے
سر میں سفیدی آ گئی پایا نہ پھر بھی ہوش / پچھلے کی چاندنی میں ہے یہ خوابِ گراں مجھے
کچھ کم نہ تھا بہار کا غم اس پہ یہ ستم / رہ رہ کے چھیڑ جاتی ہے بادِ خزاں مجھے
آفاتِ دہر سے تھا ہراساں میں کس قدر / دی مرگِ ناگہاں نے نویدِ اماں مجھے
زحمت بغیر خلق میں راحت نہیں نصیب / تنکے چنے ہیں جب تو ملا آشیاں مجھے
خواہش کی پیروی ہے جہنم کا راستا / گلخن میں لے چلی ہوسِ گلستاں مجھے
باہم جو اتحاد ہے پایا نہیں رقیب / اس کے وہاں آئے تو میری ہی زباں مجھے

اے نظم کوہ و دشت میں چکرا رہا ہوں اب
بانگِ جرس ہوں چھوڑ چلا کارواں مجھے

۱۶۳ ۲۲

گذری نسیم باغ کو شاداں کیے ہوئے / رہ جاتے ہیں جہان میں احساں کیے ہوئے
رخ ہے عدم کا عمر گریزاں کیے ہوئے / ہستی کو گردِ جنبشِ داماں کیے ہوئے
تھی صبح ظلمتِ شبِ غم سے ڈری ہوئی / آئی چراغ کو تہِ داماں کیے ہوئے
کیا جلد جا رہا ہے زمانہ نشاط کا / اسپِ عناں گسستہ کو جولاں کیے ہوئے
آیا تھا جوش لالہ و گل کی طرح شباب / جاتا ہے خونِ حسرت و ارماں کیے ہوئے
دشمن سے رنج پہنچے تھے وہ سب بھلا دیے / بھولا نہیں ہوں دوست کے احساں کیے ہوئے
میدانِ بازپرس میں دیوانگانِ عشق / بیٹھے ہیں چاک دفترِ عصیاں کیے ہوئے

دو چار اشک نذر کو لایا ہوں اے کریم
جو خون آرزو میں ہیں غلطاں کیے ہوئے

شبنم اُڑی ہے پھونک کے افسون اہتزاز
تسخیر آفتاب کا ساماں کیے ہوئے

ہم آپ سب شریک تھے بزم الست میں
کچھ یاد بھی ہیں وعدہ و پیماں کیے ہوئے

آزادہ مشربی کا جنہیں کچھ نہیں خیال
یہ لوگ زندگی کو ہے زنداں کیے ہوئے

بیباکیوں پہ فخر ہے سفاکیوں پہ ناز
منہ دیکھتے ہیں تیغ کو عریاں کیے ہوئے

قامت میں [illegible] کے اور قیامت میں فرق کیا
[illegible] ہیں دونوں [illegible] کیے ہوئے

یاران رفتہ سوتے ہو کس کنج تار میں
بزم نشاط عیش کو ویراں کیے ہوئے

راہ طلب میں [illegible] کے ہوا و ہوس سے میل
ہاں سرکشوں کو تابع فرماں کیے ہوئے

[illegible] نے [illegible] شکست نگہ نے دیا جواب
جاتی ہے بیرقی صف [illegible] کیے ہوئے

امید [illegible] کا شکار
رنگ پریدہ کو چمنستاں کیے ہوئے

ساقی تو یہ مژدہ کہ آئی ہے فصل گل
بدلی میں آفتاب کو پنہاں کیے ہوئے

نکلی چمن [illegible] گل [illegible] مشکلیں ہیں سب
چٹکی کلی کہ عقدے ہیں آساں کیے ہوئے

کیا دامن نسیم میں ہے جانفزا ہوا
سمجھے نہیں چراغ فروزاں کیے ہوئے

موج شمیم [illegible] شگوفگی سے ہے لب
بال پری کا رنگ نمایاں کیے ہوئے

[illegible] لالہ زار خون سے سر کوہکن کا ہے
دامن میں میتوں سے چراغاں کیے ہوئے

اے نظم شاعری نہ سہی ساحری تو ہے
[illegible] اس کا اعتراف سخنداں کیے ہوئے

اوتنا ہی شکر نعمت و راحت میں چاہیے
جتنی شراب محفل عشرت میں چاہیے
اس بات کا خیال محبت میں چاہیے
برگ حنا دو رنگ ہے اس سے ہی پائے مال
میکش ہو رند مست ہو شاہد پرست ہو
نکلا حریم قدس رگ جاں سے متصل
پہلو سے دل نکال کے ہاتھوں پہ اپنے رکھ
خدمت کا عمر بھر کی صلا ہے متاع دہر
اے اضطراب نبض لحد کو تو یوں ہلا
ہستی کے ساتھ روگ میں لاکھوں لگے ہوئے
حسرت بھی امید بھی آرزو بھی
اہل وطن نہیں سہی یاد وطن سہی
آنکھوں میں پڑ گئی ہے یہ خاک رہگذر کی
اپنی ہی جب نظر میں سماتے نہیں ہیں ہم
احباب پر نہ لاش اٹھانے کا بار ہو
طعنے دئے تو گالیاں دینے میں شرم کیا



جتنا کہ صبر رنج و مصیبت میں چاہیے
اوتنا ہی خون دل غم فرقت میں چاہیے
یعنی جو چاہیے تو حقیقت میں چاہیے
بس ایک رنگ معنی و صورت میں چاہیے
ہاں سمعہ و ریا نہ عبادت میں چاہیے
ایسی طناب پردۂ قدرت میں چاہیے
ایسا حضور قلب عبادت میں چاہیے
کیا دو گے گز کفن مجھے خلعت میں چاہیے
کچھ فرق گاہوارہ و تربت میں چاہیے
جو چاہیے نہیں وہ اس آفت میں چاہیے
مونس کوئی تو عالم وحشت میں چاہیے
کوئی تو ساتھ وادی غربت میں چاہیے
سرمہ ضرور دیدۂ عبرت میں چاہیے
اب کون سی ہے بات جو ذلت میں چاہیے
میری لحد بھی گوشۂ عزلت میں چاہیے
کچھ تو بھلا نمک بھی جراحت میں چاہیے

یوسف اگرچہ دل ہے مرے دو نگاہ کے ہیں
تکرار اور آپ سے قیمت میں چاہیے

منزل جو ہے بہار تو اے نظم غم نہ کر
تیزی قدم کی قطع مسافت میں چاہیے

۱۴۵ — ۱۰

پہلو میں دل ہے آرزوئے یار کے لئے
آنکھیں ملی ہیں حسرت دیدار کے لئے

طاعت پہ تجھ کو ناز ہے رحمت پہ مجھ کو ناز
زاہد یہ حصن حصیں ہے بیکار کے لئے

سب موئے تن کھڑے ہیں قیامت کے خوف سے
شاید نہال بال گنہگار کے لئے

کانٹوں نے پیرہن کو تبرک بنا لیا
ایک ایک تار لے لیا دستار کے لئے

اب کے عجب نہیں نئے بوٹے بہار سے
اوتریں مسیح نرگس بیمار کے لئے

دیکھا نگاہ بھر کے جو آنکھوں نے یار کو
دو جام بھر کے شربت دیدار کے لئے

لالچ ہے اس دو زر کا بری طرح کاسہ
دیتے ہیں جان شربت دینار کے لئے

پہلو میں ان دنوں ہے غم و یاس کا ہجوم
دل کے لئے جگہ ہے نہ دلدار کے لئے

یاد آتی ہے ہوا تری کوچہ کی خلد میں
دل لوٹتا ہے سایہ دیوار کے لئے

حیدر کو سلسلہ تھا نہ ان گیسوؤں سے کچھ
لیکن اولجھ پڑے ہیں وہ بیکار کے لئے

۱۴۶ — ۱۳

اعمال کے سبب سے گراں بار ہو گئے
جو مرحلے تھے سہل وہ دشوار ہو گئے

میکش کے حق میں زہر ہے تمیز نیک و بد
رحمت خدا کی ان کو جو ہشیار ہو گئے

بسمل دل و جگر کو نہ دیکھا تھا اس طرح
نالے تو آج کھنچتے ہی تلوار ہو گئے

قہر و عتاب کی بھی نگاہیں تھیں دلنشیں
پیوست تیر تا بہ سوفار ہو گئے

اس رہ گذر میں دام تماشا ہر گام تھا
آزاد بھی ہوئے کہ گرفتار ہو گئے

بجلی کی طرح کرتے ہیں راہ صراط طے
اس بار پہ تڑپ کے ہم اوس پار ہو گئے

دانتوں کے ساتھ دیکھے ہیں تارے کبھی ٹوٹے
جو دن تھے زندگی کے شب تار ہو گئے

مومن بھٹکتے رہ گئے بتخانے میں سبحے
کافر اسیر حلقۂ زنار ہو گئے

عبرت سے دیکھ گور غریباں کے ڈھیر کو
کتنے ہی قصر تن تھے جو مسمار ہو گئے

ساقی کی چشم مست کا رندوں سے حال پوچھ
ملتے ہی آنکھ واقف اسرار ہو گئے

مرنے کی آرزو ہی شب غم میں رہ گئی
حیلے جو موت کے تھے وہ بیکار ہو گئے

مرکز کی طرح جب کوئی ثابت قدم رہا
چکر نصیب کے خط پرکار ہو گئے

بدخوابیوں میں نظم شب غم کٹ گئی
غافل کبھی رہے کبھی ہشیار ہو گئے

۴۷

آخر ہوا شباب وہ صحبت نہیں رہی
لو صبح ہو گئی شب عشرت نہیں رہی

پچھلے کی چاندنی میں یہ سر کے سفید بال
جاڑوں کی دھوپ میں وہ حرارت نہیں رہی

سیماب کشتہ ہو گیا کافور شیب سے
بے چین دل وہ شوخ طبیعت نہیں رہی

سکتہ میں بھی نہ آئینہ دکھلائیں چارہ گر
اب کوئی منہ دکھانے کی صورت نہیں رہی

دلکو سنبھالی رہتی تھی پہلے ہمیں اور اب
خود کو سنبھالنے کی بھی طاقت نہیں رہی

مانند ابر گو کہ سراپا بخار ہیں
مانند برق نبض میں سرعت نہیں رہی

تلووں کو شوق خار مغیلاں نہیں رہا
سر میں ہوائے وادی وحشت نہیں رہی

وہ انتظار وصل کی شب کا گذر گیا
وہ بیقراری شب فرقت نہیں رہی

ماتم ہی ہم شباب کا کرتے تمام عمر
مجبور ہیں کہ ہاتھ میں طاقت نہیں رہی

ہی کچھ دنوں کا ذکر کہ جینے کی تھی بہار
لیکن اب اس حسن میں طراوت نہیں رہی

ہی کچھ دنوں کا ذکر کہ شیریں بہت تھی زیست
لیکن اب اس شکر میں حلاوت نہیں رہی

ہی کچھ دنوں کا ذکر کہ تھی رخ پہ آب و تاب
لیکن اب آئینہ میں وہ طلعت نہیں رہی

گفتار میں مزہ ہے نہ رفتار میں ادا
باقی وہ بول چال میں لذت نہیں رہی

اب یہ فروتنی یہ تواضع یہ انکسار
وہ نخوتیں وہ شان وہ شوکت نہیں رہی

لبریز ہو چکا ہے جو پیمانہ عمر کا
جام شراب ناب پہ رغبت نہیں رہی

جاتا رہا شباب رہا غم شباب کا
باقی رہا عذاب قیامت نہیں رہی

بالیں پہ آ کے ناز سے کہتی ہے یہ اجل
کیوں اب تو سچ کہو کوئی حسرت نہیں رہی

بولی یہ روح قالب خاکی کو چھوڑ کر
دامن پہ گرد وادی غربت نہیں رہی

ان ابروؤں سے راہ حقیقت ملی مجھے
اب دو کمان کی مسافت نہیں رہی

خلوت جو چاہتا ہے تو حیدر خودی کو چھوڑ
خلوت میں ما و من ہو تو خلوت نہیں رہی

۱۴۸

میں دیکھتا ہی رہ گیا وہ چال چل گئے
پہلو سے دل نکال کے تلووں سے مل گئے

حسرت سے دیکھنے پہ وہ کیسا بدل گئے
آخر نہ قتل کر کے بھی تیوری سے بل گئے

ناوک بھی تیری کرتے ہیں بے اعتنائیاں
آئے اِدھر سے اور اُدھر سے نکل گئے

یکساں ہے اب نشیب و فراز جہاں ہمیں
جاتا رہا شباب تو سانچے میں ڈھل گئے

منزل کا شوق اپنے لئے خضر راہ تھا
تھک تھک کے لاکھ بار گرے پھر سنبھل گئے

سیل فنا میں دونوں کی دونوں تھے بے ثبات
آ کر حباب چشم خضر سے ٹوپی بدل گئے

سید اصلاح برگ درختان سبز سے
آئے یہاں سب اور کف افسوس مل گئے

ہے کارساز گریہ اضطراب برق
تڑپا جو دل تو آنکھ سے دریا ابل گئے

حیران ہوں کہ ڈھونڈ کے لاؤں کہاں سے
جو ولولے شباب کے دل سے نکل گئے

عالم کو پھر سرا نہ کہیں ہم تو کیا کہیں
آتا ہے یہ بھی کوئی کہ آج آئے کل گئے

ہستی میں مہر و ماہ کی جلوہ فروشیاں
کھوٹے درم بھی عالم فانی میں چل گئے

قاروں تو سر پہ گنج گراں مایہ لے گیا
ایسے بھی لوگ گذرے جو سر کے بھل گئے

بے دیکھے آ گیا ارنی گو کو غش یہ غش
آئے وہ اور آنکھ بچا کر نکل گئے

ہم دل جلوں کے حال کا پروانہ ہے گواہ
پہنچے قریب شمع تو ہو کے جل گئے

نادان ہیں جنکو فانی کی غرض ہے
مٹی کا مل گیا جو کھلونا بہل گئے

تماشہ بھی شب کو بزم میں زندگی تھا شریک
گیا ٹوپیوں کا ذکر عمامے اچھل گئے

میدان امتحان میں گئے کتنے ہی بلہوس
ٹھہرا گیا نہ زد پہ وہ آ کر نکل گئے

کیا خوف کا تیانِ عمل کا بہار میں
ساقی وہ رت بدل گئی پیرے بدل گئے

جب دل پہ رکھ لیا نہ رکیں گے کسی طرح
پھر تو ہمارے سامنے آئے تو ٹل گئے

رہتے تھے جو سدا یہ غم و فرقت سے قفس میں
لے کر لحد میں ساتھ نہ اونچے محل گئے

عمریں جنہوں نے گوشۂ عزلت میں کاٹ دیں
بیٹھے ہی بیٹھے وہ تو بڑی چال چل گئے

کس نے یہ کہہ دیا میرے ماتم میں رو ؟
نرگس کے پھول دستِ نگاریں سے مل گئے

نقل ہے اہلِ دید کا کافر کے زیرِ بام
دیکھی جو اک جھلک تو کلیجے مسل گئے

اے نظمِ عشق اور ہوس بیچ فرق ہے
بیمار میرے ساتھ کے اکثر سنبھل گئے

۴۹ —— ۱۷

دل اس کے سامنے ہی وہ ہی دل کے سامنے
پردہ جو ہٹ گیا تو آنکھ کے اک تل کے سامنے

بیٹھے ہیں ہم حسینوں کی محفل کے سامنے
کوئی تو آئے کاشش دل کے سامنے

ٹھہرا جنازہ گور کی منزل کے سامنے
کشتی بس اب پہنچ گئی ساحل کے سامنے

ہو گی مجھی پہ تیغ لگانے کی ابتدا
پہلے پہل چلا ہوں میں قاتل کے سامنے

اچھے رہے وہ راہِ وفا میں جو مٹ گئے
پھیلائے پاؤں سوتے ہیں منزل کے سامنے

غنچہ کا دل بھی آہ سے خالی نہ تھا مگر
سنتا ہے کون شورِ عنادل کے سامنے

تیغِ نگاہ ایک خریدار سیکڑوں
چھریاں چلیں گی دیکھنا قاتل کے سامنے

ہم خاک ہو کے بھی نہ رکے راہِ شوق میں
آ پہنچے اور بیٹھ گئے منزل کے سامنے

دیکھا رگ سحاب میں بجلی کا اضطراب
اک نبض ناتواں تپش دل کے سامنے

شرم وفا کا پاس ہے رخ کشتگان عشق
تیوری چڑھے پہ ہے نہ خنجر قاتل کے سامنے

قبلے کے رخ گیا ہے لبوں تک پہنچ کے دم
الٹی چلی نہ سانس بھی منزل کے سامنے

کیسی نگاہ یاس نے تصویر کھینچ لی
قاتل کا منہ اتر گیا بسمل کے سامنے

بھولے ہوئے کو یاد دلانے سے فائدہ
کیوں دل کا نام لیتے ہو بیدل کے سامنے

اے ساربان ناقہ سلمی بہوش باش
اڑ اڑ کے خاک آتی ہے محمل کے سامنے

میری نظر اٹھی یہ جو کٹوا دیا مجھے
گستاخیاں بھری ہوئی محفل کے سامنے

ابرو کا حسن دیکھتے ہی چھپ گیا ہلال
ٹھہرا گیا نہ بدر مقابل کے سامنے

اے نظم مجھ سے پوچھ دل قیس کی خبر
دیکھا تھا لوٹتے کسی محمل کے سامنے

۱۵۰

نشہ میں سوجھتی ہے مجھے دور دور کی
خدمت ہی نذر باغ گلشن طیور کی
ہنگامہ وعظ عشوہ گری بے سبب نہیں
ان زاہدان خشک کو حصہ اگر ملا
میدان حشر میں میرے نالوں کے سامنے
تکیہ ہوا پہ تخت سلیماں ہو آ گیا

۲۴

ندی وہ سامنے ہے شراب طہور کی
از بر ہیں عندلیب کو سطریں زبور کی
واعظ ترے خیال میں جنت پناہ ہے حور کی
مٹی ہوئی خراب شراب طہور کی
بیٹھی ہوئی نکلتی ہے آواز صور کی
ملک در روزہ چھا دیے ہیں بال طیور کی

جاؤں گا مدرسہ میں نہ میں خانقاہ سے — رستے وہ سب ہیں پھیر کے راہیں ہیں دور کی
پائی ہے تیری دیکھنے والے نے وہ نگاہ — جھپکی ذرا نہ آنکھ تجلی سے طور کی
او مٹھے اگر تو سیکڑوں فتنے اٹھا کے آپ — بیٹھے اگر کہیں تو شرارت ضرور کی
پڑھنے سے میرے خط کے بھی اوسکو حجاب ہے — آنکھیں کھلی ہوئی ہیں یا بین السطور کی
کشتی مری تباہ ہوئی پانی میں ہے بڑا اس — گرداب غم کی فکر نہ موج سرور کی
سجدہ بھلا بتوں کو میں کرتا محال تھا — تصویر سے کھنچی ہوئی تیری غرور کی
ہمت سے اہل جذب کی قائم ہے آسماں — اس خیمۂ سیہ میں طنابیں ہیں نور کی
ساقی لگا دے کشتی بادہ کنار آب — دریائے غم سے فکر مجھے ہے عبور کی
سردی سے ہم فقیروں نے مرنا کیا قبول — لیکن نہ کھال کھینچ کے پہنی سمور کی
فاقے گذر رہے ہوں جو اک پیر زال پر — طوفان نوح کیوں نہ خبر لے تنور کی
ہو اس کے سامنے بھی مہ بے تاب ہاں وہی — نکلے گی آج لاش دل ناصبور کی
سمجھا ہیں آئینے سے جو ہو ذہن میں شعور کے — بیٹھے ہوئے بنائیے باتیں فتور کی
خوں کر دیا ہے فندق رنگیں نے لعل کو — ساعد نے پھیر دی ہے کلائی بلور کی
گلشن کو دیکھتا ہوں میں نرگس کی آنکھ سے — سنتا ہوں گوش گل سے کہانی طیور کی
مجھ کو یہ آسماں کی دورنگی سے ہے یقیں — دن آ رہے ہیں عیش کے راتیں ہیں ہور کی
میں ملیہ میکدہ کی نظر پر جو چڑھ گیا — چوٹی دکھائی دینے لگی کوہ طور کی
اس سال کربلا کی جو رخصت ملی مجھے — حج کا تو اب نذر کروں گا حضور کی

اے نظم دیکھ لیجیے گا ہم جو کہتے ہیں
پھر اُس سے بات آپ کی اور ضد کی

۱۵۱ ۱۹

دل میں شرارت اوسکے سمائی ہوئی سی ہے
کچھ آگ دشمنوں کی لگائی ہوئی سی ہے

صورت عتاب کی تو بنائی ہوئی سی ہے
او حیلہ جو ہنسی تجھے آئی ہوئی سی ہے

باد صبا یہ چال اوڑائی ہوئی سی ہے
شوخی ادا کسی کی سکھائی ہوئی سی ہے

ہستی کا شور تو ہے مگر اعتبار کیا
جھوٹی خبر کسی کی اوڑائی ہوئی سی ہے

میں کس طرح فلک کے ستم کا گلہ کروں
یہ چال تو کسی کی سکھائی ہوئی سی ہے

شاہان سرفراز کا اتنا تو ہے نشان
کچھ گرد آسمان تک چھائی ہوئی سی ہے

دلکش کچھ اس طرح کی صدائے الست تھی
کانوں میں آج تک جو سمائی ہوئی سی ہے

منزل اوسے سمجھ کے گھر کھو لیتے ہیں ہم
بستی جو رہزنوں کی بسائی ہوئی سی ہے

پہلے تو اضطراب تھا دل کو اس قدر
بجلی یہ آسماں کی گرائی ہوئی سی ہے

رنگیں ہے میرے قتل سے دامن بھی یار کا
تلوار بھی لہو میں نہائی ہوئی سی ہے

پانی نہ مانگا کشتۂ شمشیر ناز نے
افعی کے زہر میں بجھائی ہوئی سی ہے

آمد ہے ظلمت شب ہجراں کی دن سے آج
تاریکی آفتاب پہ چھائی ہوئی سی ہے

جلسہ تو ہوگا عید میں دور شراب کا
سرخی ابھی سے چہرہ پہ چھائی ہوئی سی ہے

اس بت کی دید کو نظر پاک میں ہے شرط
اور آنکھ آئینہ کی لگی ہوئی سی ہے

نالے اُسی طرف ہیں رواں آہ اُسی طرف
جانِ حزیں فلک کی ستائی ہوئی سی ہے

زلفیں بھی حلقہ حلقہ ہیں کاکل بھی پیچ پیچ
آنکھوں میں وہ یہ دل میں سمائی ہوئی سی ہے

فصلِ بہار آگئی اک جام پیتے ہی
ساقی گھٹا کچھ آنکھوں میں چھائی ہوئی سی ہے

سمجھو اسے ہنر ہوئی شاعر کا ہی کلام
جس شعر میں کہ بات بنائی ہوئی سی ہے

آساں ہے نظم ترکِ ملاقات خلق سے
لیکن بری یہ دل میں سمائی ہوئی سی ہے

۱۵۲ —— ۱۰

تنہا نہیں ہوں گر دلِ دیوانہ ساتھ ہے
وہ ہرزہ گرد ہوں کہ پریخانہ ساتھ ہے

ہنگامہ اک پری کی سواری کا دیکھنا
کیا دھوم ہے کہ سیکڑوں دیوانہ ساتھ ہے

دل میں ہیں لاکھ طرح کے حیلے بھرے ہوئے
پھر مشورہ کو آئینہ و شانہ ساتھ ہے

روزِ سیہ میں ساتھ کوئی دے تو جانیے
جب تک فروغِ شمع ہے پروانہ ساتھ ہے

دیتا نہیں ہے ساتھ تہی دست کا کوئی
جب تک کہ مے ہے شیشہ میں پیمانہ ساتھ ہے

سیکھا ہوں میکدہ میں طریقِ فروتنی
جبتک کہ سر ہے سجدۂ شکرانہ ساتھ ہے

جو بے بصر ہیں ڈھونڈتے پھرتے ہیں دور دور
اور ہر قدم پہ جلوۂ جانانہ ساتھ ہے

کیا خوف ہو ہمیں زنِ دنیا کے مکر کا
اپنی مدد کو ہمتِ مردانہ ساتھ ہے

غم کی کتاب ہے دلِ صد پارہ کم نہیں
جس بزم میں گئے یہی افسانہ ساتھ ہے

مانندِ گردباد ہوں خانہ بدوش میں
صحرا میں ہوں مگر مرا کاشانہ ساتھ ہے

۱۵۳ — ۱۵

باندھے تھے ان کے ہاتھ لگا کر حنا کبھی
کھولے تھے چھیڑ چھیڑ کے بند قبا کبھی

فریاد و آہ سے نہ مرا دل بھرا کبھی
فوراً اٹھا سے درد جو بیٹھا گلا کبھی

تھی ہم سے آپ سے نہ ملاقات کیا کبھی
یوں پھر گئے کہ جیسے نہ تھے آشنا کبھی

عالم کو قتل کیجئے ترچھی نگاہ سے
یہ ہے وہ تیر جو نہیں کرتا خطا کبھی

کعبہ سے بتکدہ میں گیا خیر ہو گئی
زاہد یہاں قبول نہ ہوتی دعا کبھی

اب اشک گرم آتے ہیں ساتھ آہ سرد کے
ایسی تھی برخلاف نہ آب و ہوا کبھی

دیکھا تھا اک نظر کہ چلے سو نگہ کے تیر
کہتا رہا کہ اب سے نہ ہوگی خطا کبھی

تھا اوسکی میری بیچ میں دریا آئینہ
اوس پار اس طرف کی نہ پہنچی صدا کبھی

گرداب میں جب آ گئی کشتی تو سمجھے ہم
ساحل پہ یاد ہی نہیں آیا خدا کبھی

اس بزم میں جلائے ہم شمع کی طرح
نکلا زبان سے نہ برا یا بھلا کبھی

گویا کہ زخم تھا میں دل روزگار کا
رویا کبھی تو حال پہ اپنے ہنسا کبھی

بے وجہ ہو کسی کی برائی میں جو کوئی
اس کا بھی اس جہاں میں نہ ہوگا بھلا کبھی

زانو پہ مارا ہاتھ کہ پتھر سے پھوڑ سر
ٹوٹا نہیں نصیب کا غافل لکھا کبھی

ظلمات میں تو جا کے نکل آئے تھے خضر
کوچہ میں زلف کے نہ ملے گا پتا کبھی

چشمے کبھی بہائے [illegible] کبھی
تیرا قلم عصا تھا کبھی اژدہا کبھی

۱۵۴ — ۷

کیا طرفہ عاریت نفس مستعار ہے
جس کی بقا کا آمد و شد پر مدار ہے

ہر چرخ کوکب ایک نمود شرار ہے
ہستی سے جو کتابہ عدم بے قرار ہے

چھوڑے نہ راستی کا کبھی راستہ بشر
ہونے دے گر عدو و فلک کج مدار ہے

پتھر میں گھر بنایا ہے تو نے جو اے شرار
آخر بنائے عمر بھی کچھ پائدار ہے

ہے یہ صدائے شکست میں جام حباب کی
طرز طلسم یہ نفس مستعار ہے

ہونے کو اب ہے چاک گریباں کہ آہ میں
انداز پر فشانی باد بہار ہے

فکر رسا کی ہیں قدر اندازیاں عجیب
جو طائر خیال ہے اس کا شکار ہے

۵۵ ۱۱

نظروں سے تو نہاں وہ مثال نظر رہے
آنکھوں میں پتلیوں کی طرح جلوہ گر رہے

ہے آنکھ وہ کہ عیب پہ اپنی نظر رہے
وہ ہے قطرہ اشک ندامت سے تر رہے

دو دن سرائے دہر میں آ کر اتر رہے
کہنے کو سب کہیں گے یہی عمر بھر رہے

کہتی ہے اے صبا یہی آہستگی کی چال
تو چاہتی ہے باغ میں دم بھر ٹھہر رہے

آیا نہ کچھ جواب نہ قاصد پھرا کوئی
خط لے کے جو گئے تھے وہیں جا کے مر رہے

کیسا خیال ضبط نے رسوا کیا مجھے
نوک مژہ پہ اشک کے قطرے ٹھہر رہے

دم بھی روا نہ ہوا گر افشائے راز ہو
بس کاروان آہ مرا ہم سفر رہے

پڑھ لو لکھا ہے صاف خط تیغ یار میں
ہم معرکہ میں عشق کے سینہ سپر رہے

میں نے کبھی پڑھی جو دعائے ہلال بھی
ابرو کسی حسین کے مد نظر رہے

خورشید پر یہ خندہ دنداں نما ہوا | شبنم کے اشک گل پہ جو وقتِ سحر رہے

اے نظم ساتھ نبھ نہ سکا اہل ذوق کا
جب وہ قدم اٹھا کے چلے ہم ٹھہر رہے

۱۵۶ ——— ۱۱

میں ہی رہا نہ اے شبِ عشرت نہ تو رہی | رونے کو لاش پر جو رہی آرزو رہی
وقتِ سحر نہ بزمِ طرب روبرو رہی | اک میں گرفتہ دل رہا اک آرزو رہی
سمجھے گے تم نہ بات نہ مانو گا میں کبھی | میرے تمہارے حشر پہ اب گفتگو رہی
خلوت میں آئینے نے بھی دیکھا ترا جمال | اور بیقرار ہی تو مجھے آرزو رہی
جھگڑا تمام ہو گیا پہلی نگاہ میں | اچھا ہوا کہ جان گئی آبرو رہی
دل میں مرے ہوا و ہوس کی جگہ نہ تھی | ناخواندہ میہماں کی طرح آرزو رہی
حیرت سے اپنی درس خموشی ملا مجھے | طوطی کو آئینے سے اگر گفتگو رہی
عالم میں اے اجل نہ کوئی تھا رفیق ملا | میں تیرے ساتھ اور مرے ساتھ تو رہی
نکلے گی تن سے روح جدا جانے کس طرح | گر وقتِ نزع کشمکش آرزو رہی
بخشش کا حکم ہو گیا رحم اس کو آ گیا | جب تھوڑی دیر لاش مری قبلہ رو رہی

بیگانہ تھی یہ آمد و رفتِ نفس بھی نظم
ہر ایک ذی حیات کو کچھ جستجو رہی

۱۵۷ ——— مفعول فاعلاتن دوبار ——— ۱۵

خاموش ہیں فغاں سے لب آشنا نہیں ہے
اوس کارواں میں ہیں ہم جس میں درا نہیں ہے
کچھ آرزو نہیں ہے کچھ التجا نہیں ہے
پائے طلب نہیں ہے دستِ دعا نہیں ہے
بندہ ہے رند مشرب کچھ پارسا نہیں ہے
پھولوں میں بو رہے کے بوئے ریا نہیں ہے
پھینکی کمند کیونکر قمری کے آشیاں پر
سرو چمن کا طرہ اتنا رسا نہیں ہے
ہے گلبن شگفتہ عہدِ شباب لیکن
رنگِ بقا نہیں ہے بوئے وفا نہیں ہے
نکلے جو میرے دل سے میری نہیں تمنّا
پیدا اثر ہو جس میں میری دعا نہیں ہے
کیوں تیری رہگذر میں بیمار سر نہ پٹکیں
تعویذ دردِ سر ہے یہ نقشِ پا نہیں ہے
بلبل کو عشقِ گل میں کیا خاک لطف ہوگا
تیرِ نگہ نہیں ہے تیغِ ادا نہیں ہے
نادل و دل نہ اتنے پھیلائیں پاؤں اپنے

یہ کارواں سرا ہے دولت سرا نہیں ہے

کیا جانے دردِ ہجراں کیا جانے آہِ سوزاں
ناصح مری طرح سے تو مبتلا نہیں ہے

یہ دل ودیعتِ حق اور معرفت سے خالی
آئینہ تو ہے لیکن اس میں جلا نہیں ہے

جاتی ہے غمزدوں کی فریاد اوپر اوپر
گنبد میں آسماں کے شاید صدا نہیں ہے

حیرت کا میری باعث جلوہ ہے خود تمہارا
تم آئینے سے پوچھو میری خطا نہیں ہے

کہنے سے تیرے ناصح چھوڑوں یہ ہرزہ گردی
تیری طرح سے میرا کچھ سر پھرا نہیں ہے

تسلیم آج ڈھونڈنے کو اس کے چلا تھا گھر سے
کھویا گیا خود ایسا جس کا پتا نہیں ہے

۱۵۸ مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلات ۱۳

بسانِ نکہتِ گل ساتھ ہم صبا کے چلے
ہے آشنا وہ جو کہنے پہ آشنا کے چلے

فضائے دہر میں ہم مثلِ برق آ کے چلے
تڑپ کے کاٹ دیا وقت مسکرا کے چلے

رواروی میں ہیں ہم سن لو قافلہ والو
کہ جن کو ساتھ ہو دنیا قدم اٹھا کے چلے

نمود عشرۂ پیری ہوا اجل آئی
چراغ صبح تھے گویا کہ جھلملا کے چلے

نثار ہوجیے اس دل پہ جو ہو صاحب درد
وہ پاؤں چومیے جادہ پہ جو وفا کے چلے

یہ کیسا حسن کا نشہ یہ بول چال ہے کیا
زبان بہک کے چلے پاؤں لڑکھڑا کے چلے

سنا ہے برق کو اک لاگ ہے بلندی سے
بشر نہ حد سے زیادہ بھی سر اٹھا کے چلے

خدا کے واسطے اے صبر و تاب و ہوش و خرد
کہاں چلے کہ مجھے بیڑیاں پنہا کے چلے

یہ دیکھنا ہو کہ بس دل کی لاش اور میں ہوں
خبر نہیں یہ مجھے وار کب ادا کے چلے

کبھی جو آگئے تکیہ پہ ہم فقیروں کے
دعائیں سن کے چلے کوسنے سنا کے چلے

نظارہ جس کا ہو عالم کو مایۂ حسرت
وہ راستہ میں نہ کیوں اپنا منہ چھپا کے چلے

جب اپنی آنکھ ہوئی بند سب کی آنکھ کھلی
جو گہری نیند میں تھے انکو ہم جگا کے چلے

دعا میں اور اڑا دے اے نظم تیری باتوں نے
رقیب جل کے اٹھے پیچ و تاب کھا کے چلے

۱۵۹ ——— ۸

اگر تو آرزوی خدمت مغاں داری
بیار از دل و دیں آنچہ ارمغاں داری

اگر درنگ و تأمل کنی زیاں بر تست
کہ صید بر ہدف و تیر در کماں داری

زمانہ در شفق خوں ہلال تیغ تو دید
تو آسمان دگر زیر آسماں داری

تو قریب تر از تو حریم جاناں نیست
و لیک نقش خودی را تو در میاں داری

درایں طلسم حوادث تو از چہ افتادی
کہ منزل آں طرف دور آسماں داری

گدائے کوچۂ محبوب راہمی زیبد — شکست طرف کلہ شوکت جہانداری
خضر بہ حالت تنہایت دلم سوزد — چہ لطف زیست کہ اندوہ جاودان داری

بنال نظم کہ این بزم میگسارانست
شراب درد تو در شیشۂ فغان داری

۱۶۰ — ۱۸

کتاں کی طرح جو نازک جگر نہیں رکھتے — وہ ذوق جلوۂ حسن قمر نہیں رکھتے
نہ دے سکیں گے ہمارا ساتھ رہروانِ طریق — وہ یوں قدم دمِ شمشیر پر نہیں رکھتے
سفینہ اپنا ہے صبر و رضا کے ساحل پر — امید و بیم کے طوفاں کا ڈر نہیں رکھتے
یہ راستی یہ تواضع جو سرو و بید میں ہے — شجر ہیں اور بھی ایسا ثمر نہیں رکھتے
مریضِ غم کو خوشی کیا جو ہے سحر نزدیک — کہ چارہ گر تو امیدِ سحر نہیں رکھتے
اوڑا دی ای قدر افگن لگا کے تیر کوئی — ہوس ہے اوڑنے کی اور بال و پر نہیں رکھتے
وہ لوگ جو ہیں رہِ مستقیم کے سالک — قدم اودھر نہیں رکھتے اودھر نہیں رکھتے
فروتنی سے کیا سرکشی کو یوں پامال — کہ جانتے ہیں کہ ہم تن پہ سر نہیں رکھتے
فلک زدہ ہیں شبِ غم کے جاگنے والے — سوائے رنگِ پریدہ سحر نہیں رکھتے
عزیز خلق وہی خوش نصیب ہیں جو لوگ — سرِ غرور بہ دل کینہ نہیں رکھتے
ستارہ ریزیِ شامِ طرب میں محو ہیں جو — نفس گدازیِ یادِ سحر نہیں رکھتے
ہمیشہ لالہ کے مانند لب ہے پر خندہ — مگر شکایتِ داغِ جگر نہیں رکھتے

دماغ اپنا بھی ہے لامکاں پر لیکن
فلک کی طرح سے دوران سر نہیں رکھتے

گلوں کو بھی دل و دعویٰ ہے نغمہ سنجی کا
زبان حال کی بلبل خبر نہیں رکھتے

دکھاؤنگا اونھیں پرسلہ چاک جیب شکیب
کہ زعم ہے نگہ پردہ در نہیں رکھتے

فغاں میں بلبل شیدا کے نیشتر ہوں تو کیا
جو کوچہ رگ گل میں گذر نہیں رکھتے

فروغ بخش ہے چشم محبت احباب
شعاع مہر ہے تار نظر نہیں رکھتے

اونھیں کے حلقہ کا اے نظم جرعہ نوش ہوں میں
خبر کچھ اپنی بھی جو بے خبر نہیں رکھتے

١٦١ ١٧

جہاں کس کا ہے عمر گریز پا کس کی
یہ چلتی چھاؤں ہے ہوتی ہے آشنا کس کی

نگاہ اس سے لڑی دل کا غیر حال ہوا
گناہ کس نے کیا آ گئی قضا کس کی

وفور رشک سے محفل میں کہہ نہیں سکتا
لگا رہی ہے مجھے برچھیاں ادا کس کی

عدو ہے درپئے جاں دوست درپئے دل ہے
بیان کس سے کروں جا کے میں جفا کس کی

ٹپک پڑے ہیں جو مجنوں کے ذکر پر آنسو
یہ سچ بتا تجھے یاد آ گئی وفا کس کی

مجھی پہ رکھتے ہیں الزام میرے ہی غمخوار
برا کہے اسے طاقت ہے یہ بھلا کس کی

کسی طرح نہیں جاتا خیال زلف و کمر
یہ کیا ہوا مرے پیچھے پڑی بلا کس کی

وہ آ کھڑا ہوا بالین پہ اور میں اوٹھ بیٹھا
کدھر کا ضعف کہاں کا مرض دوا کس کی

قدم پہ اس کے گرا سامنے ہی ناصح کے
لحاظ کیسا کہاں کا ادب حیا کس کی

ہوا تھا سایہ دیوار میں گذر کس کے
اوڑالی تو نے سعادت پر ہما کس کی

سبک روی میں بھی غنچوں کے دل مسل ڈالے
یہ تیری چال میں شوخی ہے اے صبا کس کی

یہ کس حسین کی اتران ملی تجھے اے گل
ترے گلے میں ہے مسکی ہوئی قبا کس کی

یہ تیری عشوہ گری بے سبب نہیں نرگس
کھبی ہوئی تری آنکھوں میں ہے ادا کس کی

یہ تو ہے کیوں ہمہ تن گوش اے شگوفۂ باغ
یہ گونجتی ہے ترے کان میں صدا کس کی

چمن میں ڈھونڈھتے دیکھا ہے شاخِ گل تجھ کو
بلائیں لیں ترے ہاتھوں نے بارہا کس کی

یہ کس کے شوق میں اس کا جگر ہوا ہے لہو
پڑے پسے ہوئے پامال ہے حنا کس کی

عبث ہے آپ کو تغییر حال کا رونا
جناب نظم رہی ایک سی سدا کس کی

۱۶۳ —— ۱۷

رقیب کہتے ہیں آوازۂ شر یہ کس کا ہے
میں چپ ہوں رہنے بھی دو فتنہ گر یہ کس کا ہے

جگانے دیر میں واعظ یہ شب کو کیا گذری
کہ ایک شور تھا رندوں میں یہ کس کا ہے

نہ ساتھ لایا ہے کوئی نہ لے کے جائے گا
نہ بھول اس پہ ارے مال و زر یہ کس کا ہے

وہ زہد ہم میں جو تجھ تجھ کے کہتی ہے دوزخ
خدا کے واسطے دامانِ تر یہ کس کا ہے

جو دل جدا ہوا ہوتے دل کا غم تو ہے
جو وہ نہیں نہ سہی شکر کر یہ کس کا ہے

ابھی تو روٹھ کے وہ چل دئے تھے شوق سے دیکھ لیا
یہ کس نے بات کی پھر منہ ادھر یہ کس کا ہے

جھکا ہوا ہے نہ کیوں کسی کے ... تری
کہ اپنے گھر کو یہ کہتا ہوں گھر یہ کس کا ہے

یہ کب کے دوست ہیں سر کو اس سے پوچھتے ہیں
کہ داغ خون تری تلوار پر یہ کس کا ہے

بھڑک کے غیر سے کیسا نکل گئے ہو تم ہ
یہ آگ کس کی لگائی ہے شرر یہ کس کا ہے

لگاؤ تم اسے چھریاں کہ پائمال کرو
قسم تو ہم سے جو پوچھیں جگر یہ کس کا ہے

ادا کا وار بھی چل جائیگا خبر تھی سے
میں دیکھتا تھا کہ تیر نظر یہ کس کا ہے

بنایا سرمہ دنبالہ دار کو جو سنا
شکار آپ کو مد نظر یہ کس کا ہے

نہ منہ لگاؤ رقیبوں کو ہم نہ کہتے تھے
زباں بگڑ گئی دیکھو اثر یہ کس کا ہے

غرض سبھوں کا ساری ہی بزم عیش میں بھی
خبر ہی جام [illegible] دان سر یہ کس کا ہے

کھلا نہ خانہ تن کا بھی اپنے کچھ اسرار
کہ اس مکان میں آخر گذر یہ کس کا ہے

اگر اجل سے ڈریں بھی تو کیا سمجھ کے ڈریں
یہ انتظار ہمیں عمر بھر یہ کس کا ہے

تو روز حشر بھی میں نشہ میں جو رہی انکے ظلم
خدا سے سامنا اے بے خبر یہ کس کا ہے

١٦٣ —— ١٦

نہ اُڑ تری بام سے جب تک دو پہر گذرے
ہم ایسے سایہ دیوار سے بھی در گذرے

جو وار کرنا ہو سفاک کو تو کر گذرے
کہ آپ تیغ کہیں سر پہ ہاتھ بھر گذرے

جہاں کی سیر میں انساں بے خبر گذرے
بسان ابر یہ لازم بچشم تر گذرے

کمند آہ کو پھینکوں میں بام گردوں پر
جو گیسوئے شب دیجور تا کمر گذرے

ہماری غنچہ دل سے وہ پھول ہی اچھے
جنہیں ترے خم گیسو میں رات بھر گذرے

ترا نشانہ غیر کو تو نے بنایا تھا جن کا / وہ سب خدنگ مرے دل سے بیشتر گذرے
تڑپ کے رہ گیا کوئی تو اس کو کیا پروا / کرشمے اپنے نگاہوں سے بیشتر گذرے
غم و الم کی جو راتیں ہیں وہ نہیں کٹتیں / خوشی کے دن تو ادہر آئے بس ادہر گذرے
فقیر ہیں نہیں جھکتے مگر کسی سے ہم / اسی روش پہ سلاطین تاجور گذرے
بہک تمارہ گیا واعظ طریق عرفاں میں / خضر کبھی نہ ادہر راہ بھول کر گذرے
گہر سمجھ کے اٹھا لیتے خاک سے ہم کو / نہ اس طرف سے کبھی صاحب نظر گذرے
نہ ہم نے ہاتھ سے سر رشتہ وفا چھوڑا / ہزار ظلم و ستم ایک جان پر گذرے
بنا ہر ایک نفس برق خرمن ہستی / جنوں سے دہر میں آپے سے جب صورت شرر گذرے
دلوں میں گھر ہے زبانوں پہ ذکر ہے اب تک / کہیں نشاں نہیں ان کا جو نامور گذرے
جو سمجھے حرمت میخانہ تو تو اے واعظ / ادہر سے گذرے تو احرام باندھ کر گذرے

مجھے بھروسہ ہے اعظم اوس کی رحمت کا
یقین ہے میری گناہوں سے وہ بھی درگذرے

۱۶۴ —— ۱۹

شب فراق میں کب تک قضا نہیں آتی / میں دیکھتا ہوں کہ کیونکر بھلا نہیں آتی
نگہ کے چلتے ہیں تیر اور صدا نہیں آتی / یہ سنتے آئے ہیں لیکر قضا نہیں آتی
یہ کس ادا سے پریشاں ہوئے ترے گیسو / کہ جیسے ہوش میں باد صبا نہیں آتی
ترا شہید محبت ہے زندہ جاوید / جنازہ دفن بھی کیا اور قضا نہیں آتی

بلاکشانِ غمِ عشق کو مبارک ہو  
کہ دردِ دل کی کسی کو دوا نہیں آتی

جو پوچھو رازِ حقیقت تو پوچھ رندوں سے  
کہ اس طرف کی خبر جا بجا نہیں آتی

غرورِ حسن بتوں کا وہ کوہِ تمکیں ہے  
پکارو لاکھ پلٹ کر صدا نہیں آتی

نہ سیکھے گا کہیں آئینہ سے بے شرمی  
کہ اوس کی آنکھ میں مطلق حیا نہیں آتی

جفا کا ذکر جو چھیڑا کہا نہیں سنتے  
وفا کو اوس سے جو پوچھا کہا نہیں آتی

جواب صاف ملا ہر طرف سے قاصد کو  
اجل بھی ناز سے کہتی ہے جا نہیں آتی

تمہیں جہاں کے حسینوں سے لے گئے بازی  
کسی کو چال تمہارے سوا نہیں آتی

غم و الم کا ہے رونا نہ درد کا ہے گلہ  
مجھے شکایتِ اہلِ وفا نہیں آتی

نہ جانے بچھڑے ہوئے دوست پھر ملیں نہ ملیں  
وہ راہ ہے کہ صدائے درا نہیں آتی

شبِ فراق میں ہے آہِ نارسا سے عجب  
کہ آگ خرمنِ مہ میں لگا نہیں آتی

خدا کے سامنے جاتے ہو کس طرح دیکھیں  
کسی سے شرم تمہیں تو ذرا نہیں آتی

پیام لا کے کسی کا یہ ہو گیا ہے غرور  
بغیر ناز کئے اب صبا نہیں آتی

کریں گے دہر سے کیا شکوہ نامرادی کا  
ہمیں کو خود طلبِ مدعا نہیں آتی

اثر کے عرشِ بریں سے مراد آتی ہے  
یہاں زبان سے لب تک دعا نہیں آتی

جو منع ہوتیں یہ مستیاں بہار میں نظم  
تو جھوم جھوم کے کالی گھٹا نہیں آتی

نکالے پیچ مجھی پر مرے سکھائے ہوئے
چلے مجھی پہ وہ فقرے مرے بتائے ہوئے

چلے گا سرو جو دامن کو یوں اٹھائے ہوئے
کہوں گا منھ پہ یہ انداز ہیں اڑائے ہوئے

جو بزم انس میں ہیں تجھ سے لو لگائے ہوئے
تمام خلق سے بیٹھے ہیں منہ پھرائے ہوئے

کہو فلک سے گریباں ذرا بچائے ہوئے
چلا ہے نالۂ دل آستیں چڑھائے ہوئے

لٹک پڑا ترا آنچل تو سیکڑوں فتنے
اوٹھیں گے دامن محشر میں منہ چھپائے ہوئے

کہیں چھپائے سے چھپتی ہے شب کی بیخوابی
نگاہیں کہتی ہیں جادو ہیں جگائے ہوئے

خبر کسے کوئی ان کو مری اسیری کی
جو ہیں ہوائے چمن کا فریب کھائے ہوئے

گر آفتاب قیامت نہ گرمیاں تم سے
ہم آپ ہیں عرق شرم میں نہائے ہوئے

حساب ہم سے بروز شمار کیا ہوگا
کہ چند روز میں وہ بھی گئے بھلائے ہوئے

جنوں نے دیر کا رکھا ہمیں نہ کعبہ کا
ٹھکانے چھوٹ گئے سب لگے لگائے ہوئے

متاع صبر و خرد اک نگاہ میں لے لی
یہ کب سے بیٹھے تھے مجھ پر ادھار کھائے ہوئے

غرور حسن غرور شباب استغنا
شراب کی ہیں کئی بوتلیں چڑھائے ہوئے

اونہیں ہے رشک حسینوں میں دیکھ کر مجھ کو
لگی ہے آگ کہ پھرتے ہیں تلملائے ہوئے

مری طرف نگہ ناز او رعتاب آمیز
نگاہ تیر بھی اور زہر میں بجھائے ہوئے

ہنسی تبھی آ گئی ادہم کو بزم عالم میں
ابھی تو آنکھوں میں آنسو تھے ڈبڈبائے ہوئے

[illegible] پیر مغاں [illegible]
کہ جیسے حضرت موسیٰ ہیں تاب لائے ہوئے

کیا ہو قصد تو سینا نہ سے نکلنے کا
نگاہ تھم سے ہیں کچھ پاؤں لڑکھڑائے ہوئے

[illegible]

ہوا بہشت کی آتی ہے جب تو ساغر میں — چھلک کے جام شراب طہور ہوتا ہے

دل اپنا آپ سے دیتا نہیں کسیکو کوئی — یہ ظلم ہوتا ہے اور بے قصور ہوتا ہے

جسے نہ ریزہ مینا کی طرح کیوں توڑیں — کوئی بھی نشہ میں اس طرح چور ہوتا ہے

قیام کب ہے جو حاصل بھی ہو فراوانی — ہوا پہ سایۂ بال طیور ہوتا ہے

سرائے دہر میں ہے کون آشنا کس کا — کہ صبح و شام ورود و صدور ہوتا ہے

فروتنی میں کچھ ایسی ادا نکلتی ہے — کہ انکسار پہ اپنے غرور ہوتا ہے

کیا نشیب و فراز جہاں کو جب ہموار — نہ دل میں رنج نہ پیدا سرور ہوتا ہے

نہیں علاج منافق کی روسیاہی کا — جو دل ہو صاف تو چہرے پہ نور ہوتا ہے

اوسے کرم پہ ہے اصرار ہم کو عصیاں پر — اودھر سے عفو ادھر سے قصور ہوتا ہے

لیا ہے اوس نے ہر اک سے وصال کا وعدہ — اس اشتیاق میں مرنا ضرور ہوتا ہے

سراب ہے جسے سمجھے ہوئے ہوں میں دریا — کہ جتنا بڑھتا ہوں اوتنا ہی دور ہوتا ہے

جنوں نے کھینچا ہے دامن مرا اودھر اے نظم
ہر ایک خار جہاں نخل طور ہوتا ہے

۱۶۷ ———————— ۴

کہے سے سو ذرا پاس آکے بیٹھ گئے — نگاہ پھیر کے تیوری چڑھا کے بیٹھ گئے

کچھ اس ادا سے چلا ہے تو اوٹھ کے تھمے ہیں — کہ دل بھی ساتھ ترے نقش پا کے بیٹھ گئے

نگاہ یاس مری کام کر گئی اپنا — رلا کے اٹھے تھے وہ مسکرا کے بیٹھ گئے

سحر کو اوٹھتے ہیں وہ دیکھ کر کف رنگیں
اب آئینہ پہ بھی سکے حنا کے بیٹھ گئے

تڑپنا دیکھ سکے وہ نہ صید کا اپنے
نشانہ تیر نظر کا لگا کے بیٹھ گئے

یہ بزم بادہ کشوں کی ہے حضرت واعظ
غضب کیا یہ کہاں آپ آ کے بیٹھ گئے

جو در پہ اس کے ٹھہرنے دیا نہ دربانے
تو سامنے در دولت سرا کے بیٹھ گئے

چلا جو تیر تو سینہ سپر کیا ہم نے
اوٹھی جو تیغ تو گردن جھکا کے بیٹھ گئے

فلک سے کیا طلب مدعا کرے کوئی
در قبول پہ پہرے قضا کے بیٹھ گئے

کھڑے ہوئے تھے سلاطین کے جو بلند مکاں
عروج اپنا فلک کو دکھا کے بیٹھ گئے

گرائے ابلق ایام کب وہ گرتے ہیں
جو شہسوار پڑی جما کے بیٹھ گئے

نظر کہیں نہیں اب آتے حضرت ناصح
سنا ہے گھر میں کسی مہ لقا کے بیٹھ گئے

قدم ہی اوٹھتا نہیں میکدے سے جانیکو
ابھی اٹھے تھے یہاں پھر سے آ کے بیٹھ گئے

وہ اب کہاں ہے جو پہلے تھا نظم رعالم
کہ سر پہ بار مصائب اٹھا کے بیٹھ گئے

۱۶۸ — ۹

ہوئے نہ ہم تو پشیماں کبھی وفا کرکے
تجھے بھی شرم کبھی آئی ہے جفا کرکے

سنبھلے حضرت زاہد یہ بزم رنداں ہے
بلا میں ہم تو پڑے آپ کی صلا کرکے

خوشی یہ ہے دم آخر تھا لب پہ نام ترا
کٹی ہے عمر کی منزل خدا خدا کرکے

نصیب میں ہے تو پہنچیگی بھیک گھر بیٹھے
در کریم پہ آئے چلے صدا کرکے

تمہارے جلوہ کے آگے کسی کی ہستی ہے
تمہارے سامنے کس کی زبان سے ہوں نکلے

وہ شب کی دست درازی اسی نے الٹ ہے
سحر کو ہاتھ جو دیکھے تو نیلگوں نکلے

زمین شعر جواہر کی کان ہے اے نظم
کمال یہ ہے کہ جو مس سے میں کہوں نکلے

١٧٠ — ١٩

چلی صبا کہ چمن میں گذر نہیں نہ سہی
کھلے شگوفہ کہ مٹھی میں زر نہیں نہ سہی

نمود بو دسرا بستان کی فکر عبث
اگر ہے کچھ تو ہمیں کیا اگر نہیں نہ سہی

فزوں حکایت تیر نگہ میں کیا کم ہے
اگر شکایت زخم جگر نہیں نہ سہی

نہ کوئی بات کہیگا دہن نہیں تو نہ ہو
نہ کوئی نام دھرے گا کمر نہیں نہ سہی

کب اپنے حال کی مجھ کو خبر ہے اے ناصح
اگر وہ حال ہے میری خبر نہیں نہ سہی

شب ہجر صبح نہ آئے تو خواب مرگ تو آئے
سن اے فلک شب غم کی سحر نہیں نہ سہی

تمہیں تو اپنے تغافل پہ ناز ہے بارے
مجھے تحمل درد جگر نہیں نہ سہی

ٹھہر کے بزم شب تیرہ دیکھ لے اے چرخ
جو ایک رات یہ دوران سر نہیں نہ سہی

[illegible] ہیں جو کلیاں تو پھول مشت پر
غرض کہ سمجھئے نالے اثر نہیں نہ سہی

[illegible] ہے ساقی
او دختر رز کوئی ساغر ادھر نہیں نہ سہی

ابھی سے سر پہ سوار او سیاہ تیرے رخ
قدم تو اب نہیں مٹنے کا سر نہیں نہ سہی

شہید ہونے کو رکھا ہے پاؤں مقتل میں
ظفر نصیب میں ہاں تیغ و سپر نہیں نہ سہی

کسی کی آہ سے پتھر تو ہو چکا پانی
کسی کے دل پہ جواب بھی اثر نہیں نہ سہی

ترا خیال ہے اور میں ہوں اور دلِ بیمار
کوئی انیس کوئی چارہ گر نہیں نہ سہی

ہمارے دل میں تو ہر لحظہ ہر گھڑی ہو تم
تمہاری بزم میں اپنا گذر نہیں نہ سہی

فلک سے ہم نہیں جھکنے کے لاکھ مٹ جائیں
دماغ تو ہے وہی تاج زر نہیں نہ سہی

مزہ ہے اہل توکل کو روکھی روٹی کا
نمک نہیں نہ سہی یا شکر نہیں نہ سہی

یہی سمجھ کے سناتا ہوں درد دل اپنا
کہ جی تو بہلے گا اس کا اثر نہیں نہ سہی

مرا قلم تو جواہر اگل رہا ہے نظمؔ
جہاں میں گر کوئی حافظ نہیں نہ سہی

---

یہ نہ میں سمجھا نکالا تو نے بزم انس سے
لے گئی در دشت امکاں کیطرف وحشت مجھے

دل کی محویت کا وہ عالم ابھی تک یاد ہے
آپ میں آنے کی ممکن ہی نہ تھی فرصت مجھے

محو و نمائی کا عالم خود پرستی کا ہے دور
بیخودی رہتی ہے اب ایسی نہ محویت مجھے

مجھ کو منزل سے خودی کی ہے سفر تیرے طرف
ہو گئی تیری جدائی عالم غربت مجھے

جتنا بڑھتا ہوں میں اتنا پیچھے ہٹا جاتا ہوں
دور کرتی رہتی ہے مجھ سے مری حیرت مجھے

آسماں میں تو نہیں ہے لامکاں میں تو نہیں
تجھ کو پا سکتا نہیں میں لاکھ ہو رفعت مجھے

اک نمائش ہے سراب ریت کی سارا جہاں
ایک باغ سبز سے بڑھ کر نہیں جنت مجھے

شان تیری یہ کہ بے مانگے دو عالم دیدیا
حال میرا یہ کہ اب بھی رہ گئی حسرت مجھے

ہو گئے کیا کیا ستم اب تو نہیں کچھ یاد بھی
دل تھا پہلو میں تو کرتے تھے کبھی فریاد بھی

میں تو صیدِ تازہ تھا چوکا مگر صیاد بھی
پلکیں ٹانکی تھیں تو سی دیتا لبِ فریاد بھی

تکیہ رکھتے ہیں خدا پر ہیں فقیر آزاد بھی
کم نہیں کملی سے ہم کو سایۂ شمشاد بھی

دل فریبی پر تلے ہیں سرو بھی شمشاد بھی
جاں ستانی پر کمر باندھے ہوئے صیاد بھی

میں بھی اس گلشن میں ہوں اور خانۂ صیاد بھی
نالہ وہ کھینچوں کہ جس میں برق بھی ہو باد بھی

غم نہیں اس کا اگر میں ہو گیا برباد بھی
دل تو ہے پہلو میں اور دل میں تمہاری یاد بھی

یاد ہے شیون بھی مجھ کو نالہ بھی فریاد بھی
آپ کو مرغوب کیا ہے کچھ تو ہو ارشاد بھی

اب تو قائل ہے وفا کا وہ ستم ایجاد بھی
ظلم بھی ہے رحم بھی ہے داد بھی بیداد بھی

کم نگاہی اس قدر بے التفاتی اس قدر
اک نگہ پر ہم بکے بھی ہو گئے آزاد بھی

آنکھیں پھوٹیں اوس کی جو منکر ترے جلوہ کا ہو
دیکھتا ہے یہ کرشمے کور مادرزاد بھی

رشکِ یکتائی کہاں تک تا کجا قہر و غضب
خاک میں تو ل چکے نمرود بھی شداد بھی

دیکھنا اس خوابِ نوشیں کو نہ چونکے ہم ذرا
شور تھا تم بھی رہا شورِ مبارکباد بھی

کی سوادِ شہرِ خاموشاں نے کچھ ایسی کشش
منزلوں پیچھے رہی مجھ سے مری فریاد بھی

سایۂ گلبن میں بلبل کو اترتے دیکھ کر
چال پرچھائیں کی سی چلنے لگا صیاد بھی

دل سے بھاتی ہے وفا اہلِ وفا کی اسقدر
جان دے کر مول لوں درد سر فرہاد بھی

ایک تو منزل کٹھن ہے اور پھر ہر گام پر
حادثہ پر حادثہ افتاد پر افتاد بھی

قطعہ

حشر میں ظالم نے یہ کہہ کر گلا گھونٹا مرا
ایک تو اپنا قصور اور اس پہ یہ فریاد بھی

میں تو اب چپ ہوں مگر اس خونِ ناحق کا گواہ
دامنِ جلّاد بھی ہے خنجر فولاد بھی

لوحِ دل سے نقشِ ہستی کو مٹا کر بارہا
توڑ ڈالا ہے طلسم عالم ایجاد بھی

میرے اشک و آہ پر جو باندھنے باندھے گئے
یوں نہ اٹھا تھا کبھی طوفان ابر و باد بھی

سیج پر پھولوں کی اس نے کروٹیں لیں رات بھر
گذر گیا تھا ہار میں شاید دلِ ناشاد بھی

ناز اس بوٹا سے قد پر کیوں نہ ہو زیبا تجھے
جھومتے ہیں سرو بھی اٹھلاتی ہیں شمشاد بھی

یہ غزل خوانی نہیں اے نظم ہے صورتگری
بار بد بھی محوِ حیرت ہو گیا بہزاد بھی

۱۶ ۱۶۲

پھر ہوں میں جب سے جوشِ عشق میرے دل میں ہے
زور و شورِ موج کا پیدا اثر ساحل میں ہے

ابرتر ہے یا کہ ہے خمخانۂ کیف بہار
شاخِ گل ہے یا کہ پیمانۂ کفِ سائل میں ہے
تھی لہو کی چھینٹ باقی میرے جسم زار میں
وہ بھی کچھ تلوار میں کچھ دامن قاتل میں ہے
مر مٹے دریا تلک آ آ کے لاکھوں تشنہ لب
استخوانوں کی صدا خمیازۂ ساحل میں ہے
جان دینے کا مزہ اہل وفا سے پوچھئے
مر چکے ہیں پھر بھی مر جانے کی حسرت دل میں ہے
دیدۂ بیدار میں ہے ہُو کا عالم ہر طرف
بزم ہستی خواب ہے اور دیدۂ غافل میں ہے
میں کسی کے منہ پہ رکھوں بات یہ عادت نہیں
ورنہ ہے میری زبان پر جو تمہارے دل میں ہے
کچھ نہ میں سمجھا کہ آخر میں ہوں تو یا تو ہی میں
کچھ نہیں کھلتا کہ دل تجھ میں ہے یا تو دل میں ہے
کشتنی سمجھے لگے بس پھیرنے گردن پہ تیغ
یہ تو پوچھا ہوتا کچھ حسرت بھی تیرے دل میں ہے
ناتواں تھا میں اٹھا سکتا نہ سختی راہ کی

بات اتنی ہے کہ دم اٹکا ہوا منزل میں ہے

اس کی چشم سرگیں سے ہو رہا ہے قتل عام
مشعلیں روشن ہیں اور اندھیر اس محفل میں ہے

خونِ ناحق کا پتہ دیتی ہیں تیری شوخیاں
کچھ یہی انداز تو بیتابئ بسمل میں ہے

ناقہ ہے نخچیر مجنوں کی کمندِ آہ کا
بچ کے جا سکتی نہیں لیلیٰ اگر محمل میں ہے

کونسی جا جلوۂ جاناں نظر آتا نہیں
دل میں ہے آنکھوں میں ہے خلوت میں ہے محفل میں ہے

تیرا افسوں چل گیا عالم پہ اے زہرہ جبیں
ہند میں تو اور افسانہ ترا بابل میں ہے

کس مصوّر نے بنایا آنکھ کی تصویر کو
دیکھ لو سارا طلسماتِ جہاں اک تل میں ہے

۱۴ ۱۰۳

زندگی جن سے تھی وہ مجمع پریشاں ہو گئے
سخت جاں تھے ہم کہ پھر جینے کے ساماں ہو گئے

آکے مقتل میں ترے کشتے سلیماں ہو گئے

تیر جو اوڑتے ہوئے آئے تھے پریاں ہو گئے

حلق سے اوتری بھی تو اوتری لوہو کر شراب
پھر ساقی میں مجھے دو گھونٹ چھدریاں ہو گئے

مذہبِ اہلِ وفا میں رو کے میں مجرم ہوا
اشک گر کر آنکھ سے دست و گریباں ہو گئے

کیا بتاؤں رو رہا ہوں کب سے اے اہلِ جہاں
نوح کے کتنے ہی اس عرصے میں طوفاں ہو گئے

کبر جن کا بڑھ گیا حد سے وہ ہیں تنگِ جہاں
جو کہ جامہ سے ہوئے باہر وہ عریاں ہو گئے

آنسوؤں میں ہے مرقع مجمعِ احباب کا
دیکھتے ہی دیکھتے آنکھوں سے پنہاں ہو گئے

قصرِ قیصر تک فرشتہ جا نہ سکتا تھا کبھی
کیا قضا آئی تو اندھے سب نگہباں ہو گئے

جان جائیگی نہ چھوڑیں گے ورمینا اب
ہم تے دیر پیرِ مغاں سے عہد و پیماں ہو گئے

رہ گئے جی کھول کر رونے کی جو ارمان تھے
چبھتے چبھتے دل میں آخر زخمِ خنداں ہو گئے

کیا سمجھ کر جان دینے کو کہا تھا آپ نے
دیکھ کر لاشہ کو کیا جلدی پشیماں ہو گئے
دی جو گیسو میں گرہ آنچل سرک جانے لگا
جب لیا آنچل تو پھر گیسو پریشاں ہو گئے
مڑ کے دیکھا اوس نے دل سینوں میں بسمل کر دئے
منھ اودھر پھیرا تو جو بسمل تھے بے جاں ہو گئے

۱۷۴ ولہ ۱۶

دیکھنا شورش و فورِ گریۂ سرشار کی
گرد ہو کر بیٹھی جاتی ہے گھٹا اُس پار کی
سنگِ بارانِ ستم کا ہو رہا ہے مشورہ
کرتی ہیں گردوں سے باتیں چوٹیاں کہسار کی
ہم نے وہ میدان مارا ہو کہ جس میں ہر طرف
آرزو کا خون ہے یا لاش ہے پندار کی
شش جہت ہے اک گھروندا رہ گذار سیل پہ
جس میں گردوں ایک چلتی چھاؤں ہے دیوار کی
سب کو قسمت نے کیا ہے لاکے اس زنداں میں قید
رہنے والی ہے اجل جس گنبدِ دوار کی

جان دے کر مرکے پہنچا ساحل مرقد پہ میں
جھیل کر آفت بھنور کی موج کی منجدہار کی
صفحۂ عالم پہ طومار شب غم ہے رقم
مہر ہے اس پر ہمارے دیدۂ بیدار کی
بند ہو کر آنکھ پھر کھلنے کی ہے کس کو امید
لوٹ لے جتنی ہے دولت دیدۂ بیدار کی
دن جو ہیں اپنے خزاں کے کچھ بھلا لگتا نہیں
یہ فضا یہ چھاؤں یہ ٹھنڈی ہوا گلزار کی
ابر کو جوش جنوں میں دیکھ کر کہتا تھا میں
اوڑ رہی ہیں دھجیاں کیا دامن کہسار کی
موج ہے آب گہر کی مسکرا دینا ترا
شعلۂ یاقوت ہے جنبش لب گفتار کی
ہاتھ میں لے آئینہ کی طرح مشتاقوں کا دل
اوس میں صورت دیکھ اپنے نخوت و پندار کی
دیکھنے کی ہیں ادائیں سیکڑوں اور اک نگاہ
لکھی ہے قسمت میں گردش مردم بیمار کی
دشت حیرت میں تھا سرگرداں کو اٹھا گرد باد

کھل گئی مجھ پر حقیقت گنبد دوار کی
جلوہ اس کافر کا جب دیکھا تو رکھ دی ہاتھ سینے
مردم دیدہ نے سمرن آنسوؤں کے تار کی
نیم بسمل ہے نہ مرتا ہے نہ اب جیتا ہے نظم
پڑ گئی اوچھی سروہی ابروئے خمدار کی

۱۵ ۱۷۵

آ کے مجھ تک کشتیٔ مے ساقیا اولٹی پھری
آج کیا ندی بہی الٹی ہوا اولٹی پھری
آتے آتے لب پر آہ نارسا اولٹی پھری
وہ بھی میرا ہی دبانے کو گلا اولٹی پھری
مڑ کے دیکھا اوس نے اور وار ابرو کا چل گیا
اک چھری سیدھی پھری اور اک ذرا اولٹی پھری
اسکا نظارۂ رخسار روشن کی نہ تاب
جا کے آئینہ پہ چہرہ کی ضیا اولٹی پھری
راست بازوں ہی کو پیسا آسماں نے اِتدن
والے قسمت جب پھری یہ آسیا اولٹی پھری
جو بڑا بول ایک دن بولے تھے پیش آیا وہی

گنبدِ گردوں سے ٹکرا کر صدا الٹی پھری

رزق کھا کر غیر کی قسمت کا زنبور عسل
تو نے دیکھا حلق تک جا کر غذا الٹی پھری

توشتائش گر ہے اوس کا جو ہی تیرا مدح خواں
یہ تو اے مشفق ضمیر مرحبا الٹی پھری

جس پر آئی تھی طبیعت کی اوسی نے کچھ نہ قدر
جنسِ دل مانندِ جنسِ نا روا الٹی پھری

یا تو کشتی ڈوبتی تھی یا چلی ساحل سے دور
وائے ناکامی پھری بھی تو ہوا الٹی پھری

گرنے والا ہے کسی دشمن پہ کیا تیرِ شہاب
آسماں تک جا کے کیوں آہِ رسا الٹی پھری

جی گیا میں اوس کے آجانے سے دشمن مر گیا
دیکھ کر عیسیٰ کو بالیں پر قضا الٹی پھری

مر گیا بے موت میں آخر اجل بھی دور سے
کوچۂ قاتل کا پتلا کر پتا الٹی پھری

یعنی مرحبا یک میں جو ضمیر ہے یا مرحبا بہ مین ضمیر جو ان ذوی ضمیروں کی جگہ ضمیر متکلم مقصود ہے یعنی مرحبا بی ۱۲

ہجر کی شب مجھ کو اولٹی سانس لیتے دیکھ کر
ایک ہی دم میں وہاں جا کر صبا اولٹی پھری
ہے مرا ویرانۂ غم نظم کہ سا ہولناک
موجِ سیل آئی تو لے کر بوریا اولٹی پھری

۱۵ ۱۷۶

ایک دم کو حسنِ گل سے گلشن آرائی ہوئی
اک نظر اس باغ میں شبنم تماشائی ہوئی
صبحِ پیری اور غفلت اس قدر چھائی ہوئی
مسکراتی ہے سرہانے اجل آئی ہوئی
خندہ زن گل۔ لب پہ غنچوں کے ہنسی آئی ہوئی
اے صبا کچھ خیر ہے چال ایسی اٹھلائی ہوئی
اک قدم ہے اندرونِ خانہ اک بیرونِ در
سانس قالب میں جو آئی بھی تو گھبرائی ہوئی
منہ سے نکلی بات اور طوفان پر طوفاں اٹھے
اشک ٹپکا اور رسوائی سی رسوائی ہوئی
مڑ کے میں دنیا و عقبیٰ کی طرف کیا دیکھتا
مانعِ وہم دو عالم تیری یکتائی ہوئی

باز آئے کب سیہ کاری سے ہم مثلِ قلم
مدتوں سجدے رہے برسوں جبیں سائی ہوئی

باغِ عالم میں بہارِ زندگانی ہو تو کیا
ایک ہی دل کی کلی اور وہ بھی مرجھائی ہوئی

کج روی طینت میں ایسی ہو تو اس کا کیا علاج
راہ تو سیدھی ہے لیکن چال کترائی ہوئی

کوئے رسوائی تلک آنے کو نہ اوٹھتا تھا قدم
دستگیر آخر کمندِ ناشکیبائی ہوئی

عشق کے شعلوں کو اب تو ہی بجھا اے چشمِ تر
یاد کر یہ آگ ہے تیری ہی بھڑکائی ہوئی

کھل گئے گل۔ عقدۂ دل ناکشودہ ہی رہا
ناخنِ موجِ صبا سے بھی نہ گیرائی ہوئی

شام سے سوزِ شبِ غم نے مجھے دکھلا دیا
شمع کے منہ پر جو دیکھی مردنی چھائی ہوئی

گنبدِ ا... وہ بھی ہے وہم و شک کی بازی گاہ کا
بات جو سمجھی ہوئی ہے یا ہے سمجھائی ہوئی

اٹھے وہی علت عدم کی جو ہے علت کا علم

باعثِ ہنگامہ اپنی ناشناسائی ہوئی

۳۶ | ۱۷۷

عشق میں جب تک جنوں کی کارفرمائی نہ تھی
گرمیٔ ہنگامۂ بازارِ رسوائی نہ تھی
شغلِ خود بینی تھا شانِ بزم آرائی نہ تھی
جلوہ گر تھا یار اور چشمِ تماشائی نہ تھی
کیا سمجھ کر دشت میں جاتا بہار آئی نہ تھی
کس طرح میں جھوم کر اٹھتا گھٹا چھائی نہ تھی
مجھ کو آوازِ شکستِ رنگ نے رسوا کیا
ورنہ دل کی بات تو لب تک کبھی آئی نہ تھی
جنگلوں میں خاک چھانی ہے جوانی کے لئے
منزلوں گردِ رمِ آہوئے صحرائی نہ تھی
لذتِ دنیا کے خمیازہ کو ہم زندوں سے پوچھ
دم نکلنے کی یہ تھی تصویر انگڑائی نہ تھی

بقیہ:۔ اپنی ناشناسائی ہنگامۂ ممکنات کا باعث ہوئی یعنی ہم خود کو نہ پہچان سکے سمجھے کہ ہم بھی ہیں تو ساری کائنات کا ہونا لازم ہے ہر ناشناسائی یعنی عدم ادراک ہی ادراک عدم کا باعث ہوا اس طرح ممکن کے لئے عدم ترجیح ترجیح عدم کا باعث ہے ۱۲

ترک لذت میں بھی کچھ دل کو مزہ ملنے لگا
ورنہ کیا مجھکو ہوائے بادہ پیمائی نہ تھی

وصل کیا ہوتا کہ طبع یار بھی خلوت پسند
اور اپنے گوشۂ خاطر میں تنہائی نہ تھی

جلوۂ گل کے بھی مشتاقوں میں ہم اک عمر تک
اور نرگس کی طرح آنکھوں میں بینائی نہ تھی

کون ہوں میں یاد ہوگا آپ کو یہ اے کلیم
برق ایمن سے کسی نے آنکھ جھپکائی نہ تھی

یا تو لے سکتا نہ تھا میں سانس یا تڑپا کیا
جان تازہ بھی یہ شاید ناشکیبائی نہ تھی

چشم تر دیکھنا دامن کسی نے آج تک
رہگزار سیل میں دیوار اٹھوائی نہ تھی

سوتے سوتے شور محشر جاگ اوٹھا کس طرح
اے جنوں میں نے ابھی زنجیر کھڑکائی نہ تھی

ترک الفت کر کے نکھرا اور بھی کافر کا رنگ
دل کو حسرت ہے کہ پہلے تو یہ رعنائی نہ تھی

دیکھنا ہے سیر اگر میرے تڑپنے کی تو دیکھ

یہ نہ کہہ بیٹھا کہ بسمل میں شکیبائی نہ تھی

ساتھ غیروں کے بھی تھے ہم بھی دورِ ساغر میں شریک
پی رہے تھے خون اپنا بادہ پیمائی نہ تھی

اب کہیں دل سے لگی رہتی ہے لو ورنہ کہیں
یوں کبھی رنگِ حنا نے آگ بھڑکائی نہ تھی

وہ تو آنکلا تھا لیکن ہو گئی کیا جلد صبح
میں نے اب تک زلف بھی چہرہ سے سرکائی نہ تھی

بات کی تو نے تنِ بیمار میں جان آگئی
سچ بتانا پھر یہ کیا تھا گر مسیحائی نہ تھی

آگیا کیا چین مجھ کو گر کے اس کے پاؤں پر
یہ علاجِ دردِ سر تھا ناصیہ سائی نہ تھی

صورِ اسرافیل سے بس جاگنے والا نہ تھا
کیا کہیں تو نے تو آکر قبر ٹھکرائی نہ تھی

ہم سپہ کر تختِ پریوں کا نکالا جا نکہاں
اتنی بھی کو نہ کمندِ نا شکیبائی نہ تھی

کشتیِ مے پر ہے اب تختِ سلیماں کو بھی رشک
بادہ پیمائی تھی آخر بادِ پیمائی نہ تھی

قلزم مے میں ہیں سر سے پاؤں تک ڈوبے ہوئے
آ گئی تھی لہر اک مستوں کی انگڑائی نہ تھی

زندگی گذری ہے کیونکر سچ بتانا اے اجل
لاکھ بار آئی تھی تو کچھ ایک بار آئی نہ تھی

ہم نے عالم میں کہیں وہ دل ملا دیکھے نہیں
ان میں یکرنگی نہ تھی تو اون میں یکجائی نہ تھی

فرش استبرق بچھایا تھا نگاہ شوق نے
حشر کے دن ہم کو فکر برہنہ پائی نہ تھی

کیوں نکل کر تو ہوا خلوت سے زیب انجمن
حسن بے پردہ تھا جب تک تو یہ رسوائی نہ تھی

کام مشکل آ پڑا تھا اور نہ تھا عزم درست
عقدہ تھا دشوار اور ناخن میں گیرائی نہ تھی

پھیر لیتی ہے نگہ تصویر بھی اس شوخ کی
پوچھتا ہوں جب کہ ہم سے کیا شناسائی نہ تھی

مہرباں ہوتے غریبوں پر تو گھٹ جاتی نہ شان
کیا تم آ جاتے تو میری قدر افزائی نہ تھی

پست ہو جانے سے اپنے ہو گیا تیرا عروج

ورنہ کچھ تیری بساطِ چرخِ مینائی نہ تھی
ہم تھے ساقی تھا۔ ہمارا میکدہ تھا جام تھا
جب زمانہ میں بنا یہ چرخِ مینائی نہ تھی
میرے لب سے ہو گیا کیسا گُلِ رخسار سُرخ
تیرے لب سے برگِ گُل اس طرح شرمائی نہ تھی
راہ میں شل ہو گیا برہان و حجت کا قدم
پیروی عقلِ نادانی تھی دانائی نہ تھی
پوچھتا ہے نظم مجھ کو نرگسِ بیمار سے
کیوں چلی آئی چمن میں گر توانائی نہ تھی

۱۱ ۱۷۸

شرم یہ کیوں یہ تبسم ہائے پنہاں کس لئے
سر پہ آنچل کس لئے منہ پر ہے داماں کس لئے
غور کر طرزِ جفا کو دیکھ اندازِ وفا
تیغ گریاں کس لئے ہے زخم خنداں کس لئے
کھول کر بندِ کفن پوچھے کوئی احباب سے
منہ چھپا کر جاتے ہیں اس گھر سے مہماں کس لئے
سر بزانو ہے توکل تن بہ آغوشِ رضا

ذکرِ سرکس واسطے ہے فکرِ ساماں کس لئے

صحبت بے مغز گر اندازِ ساماں ہوتی نہیں
دردِ سر رکھتا ہے پھر شیرینستاں کس لئے

سن کے حرفِ آرزو جامہ سے کیوں باہر ہوئے
خیر ہے کچھ ہو گئے شمشیر عریاں کس لئے

منھ سے تو نے کہہ دیا جو آ گیا مجھ کو یقیں
جھوٹی قسمیں کس لئے ہیں عہد و پیماں کس لئے

ہو کے تائب شیخ سے بیعت بھی کر کے دیکھ لی
جا کے اب باندھوں نہ پیمانے سے پیماں کس لئے

اک نگاہِ لطف ہو اوس کی تو یہ سب ہیں نثار
جان و دل کس واسطے ہیں دین و ایماں کس لئے

خضر بھی ہیں غرقِ گردابِ اجل میں ایکدن
اے سکندر ہے تلاشِ آبِ حیواں کس لئے

کس بہارِ حسن سے اے نظمؔ تھا تو ہمکنار
چاک ہیں گل کی طرح جیب و گریباں کس لئے

6 | ۱۷۹

مے پلا ساقی ارے فصلِ بہار ایسے میں ہے

آبِ حیواں دے حیاتِ مستعار ایسے میں ہے
سچ ہے اے ناصح کہ یہ ہنگامِ مے نوشی نہیں
مجھ کو جلدی ہے کہ دستِ اختیار ایسے میں ہے
پھر نہ یہ سمرن ملے گی یادِ حق کے واسطے
آنسوؤں کا پنجۂ مژگاں میں تار ایسے میں ہے
وقت ہے حمیدِ رمیدہ جاکے آنیکا نہیں
وار کرنا ہو تو کر زود پرشکار ایسے میں ہے
بعد اس کے پھر گلے سے بھی ملا قاتل تو کیا
پھیر دے آکر چھری دل بے قرار ایسے میں ہے
دیکھ تو حیدر کوئی تیرا ابھی ہے پرسانِ حال
چند ساعت اور ابھی روزِ شمار ایسے میں ہے

۱۸ ۱۸۰

سنگ پانی ہونے کو پانی ہوا ہونے کو ہے
دیکھ اے منکر ابھی دنیا فنا ہونے کو ہے
پرسشِ اہلِ گنہ روزِ جزا ہونے کو ہے
گرمیٔ بازار جنسِ ناروا ہونے کو ہے
اپنی بے صبری سے عکسِ مدعا ہونیکو ہے

آئینہ دار اثر دست دعا ہونیکو ہے
دل وہی دل ہے جو اس کا مبتلا ہونیکو ہے
جان ہے وہ جان جو اس پر فدا ہونیکو ہے
ایڑیوں تک دوش سے گیسو رسا ہونیکو ہے
پڑھتے ہی بڑھتے یہ افعی اژدہا ہونیکو ہے
قتل سے میرے پشیماں بے وفا ہونیکو ہے
اک ستم تو ہو چکا اب دوسرا ہونیکو ہے
گو سراپا مثل ناخن ہوں گرہ کچھ غم نہیں
خاک ہو جانا مرا عقدہ کشا ہونیکو ہے
بزم میں ساغر کسی کے واسطے کوئی بھرے
میں سمجھتا ہوں کہ میری ہی صلا ہونیکو ہے
شان اُس کی دیکھ کر سمجھے تھے ہم روز الست
دولت کونین بے مانگے عطا ہونیکو ہے
کس طرح بازو پہ میں باندھوں دعائے چشم زخم
اوس کی سغا کی پہ شور مرحبا ہونیکو ہے
ہاتھ سے آئینہ جب رکھا تھا سمجھا تھا یہ میں
ہو چکا ہے تیز خنجر اب جفا ہونیکو ہے

سلسلہ جنبانِ وحشت ہے خیالِ خالِ رخ
دانۂ زنجیر کو نشو و نما ہونے کو ہے

یاس میں مجھ کو تسلی دے رہی ہے بیخودی
پردہ اب اوٹھنے کو ہے اب سامنا ہونیکو ہے

چپکے چپکے ظلم کرنا چھپ نہیں سکنے کا اب
ناوکِ بیداد میں پیدا صدا ہونیکو ہے

فکرِ بیجا سے منغص کیجیے کیوں عیش کو
یہ تو ہے معلوم قسمت کا لکھا ہونیکو ہے

چل کے زنداں وگریباں کے ستم کی داد دو
مژدہ اے اہلِ جنوں محشر بپا ہونیکو ہے

آ گیا ہے شرمِ عصیاں سے جو آنسو آنکھ میں
یہ کے رخساروں پہ دُرِّ بے بہا ہونیکو ہے

یہ نگارستانِ ہستی مظہرِ قدرت سہی
نقش ہو گر آبِ حیواں پر فنا ہونے کو ہے

۱۵ ولہ ۱۸۱

لہر میں دریائے ہستی کی حباب آنیکو ہے
جو کوئی آنیکو ہے پا در رکاب آنیکو ہے

حُسن کی آئینہ داری کو شباب آنیکو ہے
زلف میں بل گیسوؤں میں پیچ و تاب آنیکو ہے
مژدہ اے دل پھر ہوائے انقلاب آنیکو ہے
دورِ گردوں ہو چکا دورِ شراب آنیکو ہے
آنکھ میں تیری مروّت بھول کر آتی نہیں
شرم سو سو بار آنے کو حجاب آنیکو ہے
کہہ دیا بس۔ فال بد منہ سے نہ او واعظ نکال
مجھ پہ رحمت اُو تری گی تجھ پہ عذاب آنیکو ہے
جا چکی تاب و تواں بس اب ہے اتنا انتظار
زندگانی کیطرف سے بھی جواب آنیکو ہے
پتلیاں پتھرا چلی ہیں کہتے کرتے انتظار
چارہ گر خوش ہیں کہ اب آنکھوں میں خواب آنیکو ہے
دیکھیے کیا رنگ ہو محفل کا اہلِ مصر کی
ہاتھ میں چھریاں ہیں یوسف بے نقاب آنیکو ہے
ہجر کی اک شب میں گھڑیاں بج چکی ہیں دو ہزار
اے فلک سمجھوں گا میں روزِ حساب آنیکو ہے
سونے والو وقت آخر ہو گیا اب تو اٹھو

لے کے آئینہ لبِ بام آفتاب آنیکو ہے

شیشۂ توبہ نہ جوشِ کشمکش میں ٹوٹ جائے
جھوم کر صحنِ گلستان میں سحاب آنیکو ہے

آگئی عارض پہ سرخی ہر طرح سے ہے ستم
یا حجاب آنیکو ہے یا اب عتاب آنیکو ہے

خانۂ دل سے اوٹھائیں اپنا بستر صبر و ہوش
اس سرا میں کاروانِ اضطراب آنیکو ہے

جوشِ گل کی کشمکش میں آگیا سبزہ کو غش
شیشۂ شبنم میں کھنچ کھنچ کر گلاب آنیکو ہے

نظم دیکھیں مصطفیٰ کا جانشیں ہوتا ہے کون
عرش سے مسجد میں حکمِ سدباب آنیکو ہے

۱۶ وله ۱۸۲

جشنِ جم کا ماجرا بادِ صبا سے پوچھ لے
کیا ہوا تختِ سلیمانی ہوا سے پوچھ لے

داورِ حشر آرزوں کا نکلنا تو کجا
جان بھی مشکل سے نکلی ہے قضا سے پوچھ لے

کشتۂ تیغِ تغافل کی نہیں تجھ کو خبر

میں بتاؤں تجھ کو تو اپنی ادا سے پوچھ لے

پوچھنا کیا ہے کسی سے دل کو دل کی ہے خبر
سارا حال اس ساغرِ گیتی نما سے پوچھ لے

دو گواہوں سے پریشانی کا میری ہے ثبوت
گر تجھے باور نہیں زلفِ دوتا سے پوچھ لے

ہر قدم پر آتی ہے شہرِ خموشاں سے صدا
خاک میں ہم مل گئے ہیں نقشِ پا سے پوچھ لے

اے جنوں لے چل کسی جنگل میں ہے جوشِ بہار
راہ جنگل بن کے اس کالی گھٹا سے پوچھ لے

آ گیا آتش قدم کھینچنے پہ تنہا اس قدر
جھوٹ کیا ہے شعلۂ رنگِ حنا سے پوچھ لے

لوٹنا بھی دل کا ظالم دیکھنے کی سیر ہے
آنکھ اوٹھانے کے لئے شرم و حیا سے پوچھ لے

زالِ دنیا کے فریب و مکر سے غافل ہے تو
بے وفائی اس کی مردانِ خدا سے پوچھ لے

جوشِ مستی میں نہ آشنا بے حجابانہ گذر
راہ میں آنکھیں بچھی ہیں نقشِ پا سے پوچھ لے

ہے زبانِ شمع خاموشی میں بھی صرفِ سخن
بزمِ ہستی کی خبر اہلِ فنا سے پوچھ لے

صفت کا جھگڑا ہو گر پھرنا پڑے مثلِ ضمیر
دور کیوں جا تو خبر کو مبتدا سے پوچھ لے

منفعل ہو تو نہیں ہے اس کی رحمت میں کمی
چشمِ تر سے پوچھ لے دستِ دعا سے پوچھ لے

جس ہنر سے خود ہو عاری سیکھ لے اوستاد سے
راستہ جو بھول جائے رہنما سے پوچھ لے

پھر شکیبائی کا دعوی ہو چلا ہے نظم کو
پھر مزاج آ کر ذرا ناز و ادا سے پوچھ لے

۷ ۱۸۳

منزلوں کو عشق کی اہلِ جنوں سے پوچھیے
حال یہ یارانِ نجد و بے ستوں سے پوچھیے

دل کے خوں ہونے کی حالت اشکِ خوں سے پوچھیے
جان پر کیا بن گئی سوزِ دروں سے پوچھیے

آسماں سے کیجئے باتیں ذرا بن کر غبار
وجہ بربادی کی کچھ گردونِ دوں سے پوچھیے

سن سکیں گے آپ کیونکر دل کی بیتابی کا حال
پوچھیے لیکن ذرا صبر و سکوں سے پوچھیے
سرکشی کا دیکھیے سرو و صنوبر کی ثمر
جھومنے کی وجہ شاخ سرنگوں سے پوچھیے
دہر ہے مانند قلزم آسمان مثل حباب
تھاہ کو پھر اس کی کیا گردون دوں سے پوچھیے
تا بلب آتا ہے نالہ کروٹیں لیتا ہوا
وجہ بیتابی کی لذت ارغنوں سے پوچھیے

۱۴ ——— دل ——— ۴۴۱

عشق خطا سی ہے سو الفت لب خاموش کی
بڑھتی ہی رہتی ہے گرمی آتش خس پوش کی
ہم نے اس ساماں سے لی کوچۂ قاتل کی راہ
بار گردن سر کیا گردن وبال دوش کی
کاسۂ سر ٹھوکریں کھاتے ہوئے دیکھے وہیں
ہر قدم پر جس جگہ محفل تھی نا و نوش کی
خاکدان دہر کے چھٹنے کی پروا کچھ نہیں
تیرا دیوانہ یہ سمجھا گرد تھی پاپوش کی

قبر پر آیا بھی تو شوخی سے باز آیا نہ وہ
شمع مدفن گاہ روشن کی کبھی خاموش کی

دیکھ کر پھولوں پہ شبنم ہے یہ مستوں کو گماں
رال ساغر پر ٹپکتی ہے کسی مے نوش کی

کیا کمندِ زلف کم تھی قتلِ عالم کے لئے
اوس پہ یہ طرہ ہوا الٹو از زیبِ دوش کی

رنج دینا اس قدر مجھ سے رہا دست و بغل
وسعتِ عالم ہوئی تنگی مری آغوش کی

ہٹ نہ جائے آسماں اک دن گہر دندی کی طرح
اشک غم میں شوخیاں ہیں طفلِ بازی گوش کی

احتمال اب تو مکان کا لامکان پر ہو گیا
بڑھ گئی ہے اس قدر پرواز میرے ہوش کی

جاتے ہی منبر پہ واعظ آپ سے باہر نہ ہو
الحذر اے مہرباں کچھ حد بھی ہے اس جوش کی

تھا ساغر دور سے ساغر کے نکلے کس طرح
یہ نگاہ مست ہے ساقی کسی مے نوش کی

ہے بجائے خود کمالِ شوق بھی مشکل

تنگ آیا یار کا تنگی ہوئی آغوش کی

آرزوئے دل کو سن کر یہ فرماتے ہیں وہ
جی میں کیا اے نظم ہے باتیں کرو کچھ ہوش کی

۱۸۵ فاعلاتن فاعلاتن فاعلات ۱۴

کیا کہیں کیونکر تمہے کیونکر چلے
مضطرب آئے یہاں مضطر چلے

غیر کے گھر اس طرف ہو کر چلے
مفت کا احسان مجھ پر دھر چلے

ضعف میں بھی ہو گئی طے راہ شوق
ہر جگہ گر گر اوٹھے اوٹھ کر چلے

کیا نگاہ آفت تھی کیا عشوہ تھا قہر
بزم میں چھریاں چلیں خنجر چلے

زیر گردوں زندگانی تھی پہاڑ
آفتیں جھیلیں مصیبت بھر چلے

ہو تواضع بھی مگر تمکیں کے ساتھ
چاہیے جھک کر ذرا رک کر چلے

سندس و قاقم کی بھی پروا نہ کر
جب تک اپنا گبر و استر سے چلے

کیا مزاج دہر کی اصلاح ہو
چار دن اپنی سی ہم بھی کر چلے

اُس کو پھر تیغ آزمائی کا ہے شوق
کیا ہوا اگر زخم میرے بھر چلے

سافیا ہم سب ہیں رند پاکباز
جادۂ تسلیم پر ساغر چلے

خاک ہو جاؤں تو پہنچوں اوڑ کے کاش
کچھ تو میرا زور گردوں پر چلے

قبر میں گھٹ گھٹ گئے یوں رہ جائیں ہم
ہائے یہ ٹھنڈی ہوا باہر چلے

وہ تو دل لیتے ہی بازی لے گیا
داؤ اپنا دیکھیے کیونکر چلے

کشتی مے لے کے ساقی جلد آ
جھومتے دریا پہ ابر تر چلے

۱۸۶ — ۲۱

تندیِ مے حیرت افزا ہو گئی
موجِ برقِ طور سینا ہو گئی

جب زبانِ حال گویا ہو گئی
بات خاموشی میں پیدا ہو گئی

دل میں اٹھی تھی ابھی اک لہر سی
آنکھ تک پہنچی تو دریا ہو گئی

عیش کی رات اس قدر کوتاہ تھی
شام امشب صبحِ فردا ہو گئی

دب گیا گردِ کدورت میں جو دل
دفن ساتھ اس کے تمنا ہو گئی

آتشِ بے نار نفس سے یہ صدا
روحِ مرغِ رشتہ برپا ہو گئی

ضبطِ گریہ تجھ کو راس آتا نہیں
پھر کہاں تک آنکھ دل [illegible] ہو گئی

دل میں چھپنے سے برا آیا خیال
اور خبر عالم میں افشا ہو گئی

پھر تجھے انساں کو نظر آتا نہیں
آنکھ جب محوِ تماشا ہو گئی

ہاتھ رکھتے ہی دلِ بیمار پر
مضطرب نبضِ مسیحا ہو گئی

کچھ نشاں تجھ کو ملا اے خاکِ جم
تیری دولت کس نے لی کیا ہو گئی

پیرزن کے کلبۂ تاریک سے
روشنی طاقِ کسریٰ ہو گئی

چشمِ موسیٰ کو تھا ایسا شوقِ دید
اک نگہ برقِ تجلی ہو گئی

عشق کے اس شعبدہ کو دیکھنا
پھر جواں کیونکر زلیخا ہو گئی

دست و پا مارے کسی نے اب تو کیا
سر سے اونچی موجِ دریا ہو گئی

آگیا گلشن میں فرمانِ بہار
زلفِ سنبل خطِ طغرا ہو گئی

عشق بھی اک قوتِ اشرق ہے
دل سے دل میں راہ پیدا ہو گئی

وار پر کھینچو سزا اس کی یہ ہے
کیوں طبیعت ناشکیبا ہو گئی

دل میں تو نے جو چھپا رکھی ہے بات
وہ بھی چتون سے ہویدا ہو گئی

ہو گئی نانِ جویں سدِّ رمق
لیجیے آباد دنیا ہو گئی

نظم کھینچا تو نے دنیا سے جو ہاتھ
دیکھ ہر نعمت مہیا ہو گئی

۱۸۷ ——— دلہ ——— ۱۳

سجدے زنار کیوں کیسی کہی
زاہدِ عیار کیوں کیسی کہی

کٹ گئے اغیار کیوں کیسی کہی
چھا گئی ہر بار کیوں کیسی کہی

ہیں یہ سب اقرار جھوٹے یا نہیں
کیجیے اقرار کیوں کیسی کہی

روٹھنے سے آپ کا مطلب یہ ہے
اس کو آئے پیار کیوں کیسی کہی

کہہ دیا میں نے ترے جھوٹھ موٹ
ہو گئے بیدار کیوں کیسی کہی

ایک تو کہتے ہیں منہ بھتیاں
اور پھر اصرار کیوں کیسی کہی

ناصحا یہ بحث دیوانوں کے ساتھ
عقل کی ہے مار کیوں کیسی کہی

یا خفا تھے یا ذرا سی بات پر
ہو گئی بوچھار کیوں کیسی کہی

مجھ سے بیعت کرنے تو بھی داغ
ہاتھ لانا یار کیوں کیسی کہی

سر ہو دے کر دل کے لینے کا ہی قصد / آنکھ تو کر چار کیوں کیسی کہی
جان دیدے چل کے در پر یار کے / او دل بیمار کیوں کیسی کہی
کیا ہی جھگڑے ہوتے ہیں بات پر / ہو گئے بیزار کیوں کیسی کہی

اب تو حیدر اور ہی کچھ رنگ ہیں
مانتا ہوں یار کیوں کیسی کہی

۱۸۸ ـــ فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلات ـــ ۱۷

ہیچ نظروں میں اگر عالم فانی ہو جائے / پھر یہی ہیچ مدانی ہمہ دانی ہو جائے
کشتی بادہ میں پیدا وہ روانی ہو جائے / رنگ بحر فلک آب بھی پانی ہو جائے
کاش دل کش مری آشفتہ بیانی ہو جائے / درد دل تو نہ مرا اس کی کہانی ہو جائے
دل اگر رہرو اقلیم معانی ہو جائے / مرتفع بعد مکانی و زمانی ہو جائے
خسرو عشق نے تیشہ کو وہ عزت دی ہے / سر فرہاد پہ جو تاج کیانی ہو جائے
جوش میں آئے اگر دل جو ہے اک قطرۂ خوں / گرم ہنگامۂ خونابہ فشانی ہو جائے
جائے عبرت ہے کہ یوں کوچ کرے لشکر گل / جرس قافلہ اک برگ خزانی ہو جائے
اک ذرا تشنگی شوق میں تاثیر ہے شرط / پھر جو خنجر کی طرف دیکھیے پانی ہو جائے
کبھی مرنے کا ہے مذکور کبھی حشر کا ذکر / پاس واعظ کے جو بیٹھے خفقانی ہو جائے
دہن زخم سے شکوؤں کے نکلتی ہے دعا / کہ زیادہ تب خنجر کی روانی ہو جائے
شکوہ ہجر جو کرتا ہوں تو ملتا ہے جواب / صبح ہو جلد نہیں ختم کہانی ہو جائے

کس قدر جوش ہی واعظ کہیں ایسا تو نہ ہو
صرف رندوں ہی پہ زورِ ہمہ دانی ہو جائے

گو ہر چند کجا اور کجا ناشنوا
دیکھ پتھر نہ سماعت کی گرانی ہو جائے

رشتہ در رشتہ جو ہی طولِ امل لطف ہو جب
صید اس دام میں طاؤس جوانی ہو جائے

چمنستاں میں عنادل کا ہوا ایسا تو ہجوم
شاخِ گل جو ہو وہ ارگن کی کمانی ہو جائے

ہاتھ میں لے کے عصا طور پہ آئے ہیں کلیم
آشکارا نہ کہیں حالِ شبانی ہو جائے

راہِ مولیٰ میں اگر نظم کو آجائے اجل
گردِ صحرائے نجف بردِ یمانی ہو جائے

۱۸۹ ——— ۱۲

وہ جو برہم ہیں تو بگڑی ہوئی تدبیر بھی ہے
مستعد لڑنے پہ مجھ سے مری تقدیر بھی ہے

دیکھیں اب ملتی ہے کیا داد ہمیں محشر میں
دل بھی قاتل بھی ہے پیکاں بھی ہے تیر بھی ہے

چاہے وہ قتل کرے چاہے مجھے قید کرے
سر بھی شمشیر بھی ہے پاؤں بھی زنجیر بھی ہے

منہ سے شکوہ تو میں کرتا نہیں خود دیکھ لیں آپ
دل میں اک زخم بھی ہے زخم میں اک تیر بھی ہے

دلِ مضطر کی اسیری کے ہیں ساماں کیا کیا
زلف و کاکل بھی ہے گیسوئے گرہ گیر بھی ہے

خونِ ناحق کو بھلا حشر میں مکرے تو سہی
تیغ و صیاد بھی فتراک بھی نخچیر بھی ہے

کس کو دیتا ہے خدا فتح و ظفر کس کو شکست
دیکھنا بختِ جواں بھی فلکِ پیر بھی ہے

ہم نے ان زہد فروشوں کو بہت دیکھا ہے
کچھ حقیقت بھی ہے کچھ حیلہ و تزویر بھی ہے

لے چکے جان اشارے مژہ و ابرو کے
کشتۂ تیغ بھی ہے دل ہدفِ تیر بھی ہے

آئینہ رکھ کے ہی منظور اسے آرائش بھی
اسی پردہ میں مگر قتل کی تدبیر بھی ہے

نہیں کھلتا سبب غفلت اہل عالم
نہیں معلوم کچھ اس خواب کی تعبیر بھی ہے

چاہ کر تم کو گنہ گار رہو انظم حزیں
قابل قتل بھی ہو لائق تعزیر بھی ہے

۱۹۰ ——— ۱۶

لے کے ساغر سر و پا کا نہ رہا ہوش مجھے
کر دیا فکر دو عالم سے سبکدوش مجھے

ہو گیا دام کا خطرہ بھی فراموش مجھے
طبع رنگیں نے نہ رہنے دیا خاموش مجھے

میں نے کہتے ہوئے کعبہ کو سنا ہے اکثر
کر دیا داغ غم عالم نے سیہ پوش مجھے

بزم عشرت میں جو آجائے وہ مست اے ساقی
میں سنبھالوں اسے اتنا تو رہے ہوش مجھے

کہہ رہا ہے یہی نقش خط پیمانۂ جم
پی گئے گھول کے رندان قدح نوش مجھے

کھول کر میں گرہ زلف پشیماں ہوا
نظر آیا وہ ستمگار زرہ پوش مجھے

عہد پیری میں ہوا وہ شمع مزار حسرت
کہ نسیم سحری کر گئی خاموش مجھے

دیدہ و دل ہے پھر آج گہہ حیرانی
ہائے اے پیر مغاں آ گیا پھر ہوش مجھے

ہو جو ممکن تو رگ جاں میں گرہ دے رکھو
کہ تیری یاد نہ ہو جائے فراموش مجھے

عیش کی عمر ہے کوتاہ نہیں شک اس میں
شب گیسو میں ہوئی صبح بنا گوش مجھے

خوف یہ ہے کہیں دار اجل کا چل جائے
جھریاں کہتی ہیں پیری کی میں زرہ پوش مجھے

الفت مادری آخر تھی زمیں کو مجھ سے
کس محبت سے لیا کھول کے آغوش مجھے

اس کی رحمت کے میں صدقے کہ دیا زاہد — دل افسردہ تجھے خاطر پر جوش مجھے
بادشاہی تھی گدائی در میخانہ کی — کہ سلیماں کی طرح لیکے اوڑا ہوش مجھے
نقش حسرت ہوں کسی نے نہ کیا پیش چشم — حرف عبرت ہوں بنایا نہ در گوش مجھے

پرسش حشر سے اے نظم بچا لے گی ضرور
اوس کی درگاہ عطا پاش خطا پوش مجھے

۱۹۱ — ۵

دیکھے وہ زلف کہ یا قد رعنا دیکھے — جس کے آگے تو خراماں ہو وہ کیا کیا دیکھے
کس کو وہ دیکھے ترا جو رخ زیبا دیکھے — چاند یہ دیکھ کے پھر منہ نہ کسی کا دیکھے
کوئی کب تک دل ناداں کا تماشا دیکھے — روٹھ جانا ترا دیکھے کہ مچلنا دیکھے
خیر ناصح ہی اگر سحر بیاں ہوئے تو — میں سمجھنے کا نہیں وہ مجھے سمجھا دیکھے
شکوہ ظالم کا زباں سے تو نہیں کرنے کا — میں دکھاؤں جو کوئی میرا کلیجا دیکھے
دیر سے حور ہے ساغر بکف و عشوہ نما — آنکھ جس نے تری دیکھی ہو ادھر کیا دیکھے
میری بیتابی دل کی ہو اونہیں کیا پروا — جن نگاہوں نے وہ عالم تہ و بالا دیکھے
شام ہی سے غم فرقت میں ہے مرنا سب — کیوں جیے اتنا جو طول شب یلدا دیکھے
تھا کرشمہ یہ شب عیش کی کوتاہی کا — صبح اور شام کو یوں تو کوئی یکجا دیکھے
بدمزاجی کی بھی کچھ حد ہے الٰہی توبہ — چھیڑ دے کوئی ذرا اور تماشا دیکھے
زاہد خشک کو دعوی ہے شکیبائی کا — سامنے اس بت کافر کے ذرا آ دیکھے

جس کو منظور رسائی ہو ترے کوچہ تک
ہو جیسے مثل حباب ایک نگہ کی فرصت
چاہیے دہر میں وہ عاقبت اندیش نظر
جوش گریہ ہے علاج غم دیوانۂ عشق

کچھ دنوں کھائے ہوا دشت کی صحرا دیکھے
کھول کر آنکھ کو جاتی ہوئی دنیا دیکھے
جو کہ امروز کو آبستن فردا دیکھے
دل سنبھل جائے جو بہتا ہوا دریا دیکھے

۱۹۲ — وله — ۲۱

جلوہ کن عیبوں سے ترے فرمانے سے
سرکشی نفس کی ہے باعث بیتابی دل
آنکھ بھی ہو تماشا گری اک بجلی
عقدۂ سر حقیقت نہ ہوا حل اب تک
قید ہستی گرو سلسلۂ تار نفس
رولے جی بھر کے بہاروں سے نکل کر ناداں
تو نے دوزخ میں گرایا مجھے اے نفس بول
دیکھ کر جلوۂ جاناں میں ہوا گم ایسا
چشم بینا کو نظر آتے ہیں اسرار نہاں
سارا عالم مری نظروں میں ہے خورشید نما
دیکھ اک گھڑی کا جل کی ہنسانے دنی
زیست کا لطف گیا ساتھ دل زندہ کے

کیا کمی ہو گئی تمنا مری برلانے سے
لہر پیدا یہ ہوئی سانپ کے بل کھانے سے
برق پیدا یہ ہوئی دل کے تڑپ جانے سے
گتھیاں اور بھی پڑتی گئیں سلجھانے سے
زندگی ہوتی ہے زنجیر کے کھڑکانے سے
فائدہ کیا سر شوریدہ کے ٹکرانے سے
شعلے اوٹھنے لگے آخر ترے بھڑکانے سے
آپ کو پا نہ سکا آپ میں بھی آنے سے
پردۂ ابر میں بجلی کے چمک جانے سے
ذروں میں مہر کی تصویر اتر آنے سے
لے نجات ابدی پیچ کے نکل جانے سے
جل گیا نخل بھی اس پھول کے کھلانے سے

دے چکا بندے کو اب دو جہاں وہ پہلے
اصل قیمت کو سمجھ لیجئے پہچانے سے

اپنی دنیا تو بنا لی تھی ریاکاروں نے
مل گیا خلد بھی اللہ کو بہلانے سے

داورِ حشر گنہ گاروں سے پرسش کیسی
فائدہ قصۂ پارینہ کے دہرانے سے

اوس طرف عرش کے ہے منزلِ مقصود اپنی
رہ گیا میں کششِ ارض میں آجانے سے

دیکھ لی دیکھ لی نیت تری ہم نے ساقی
بادہ کم ہو تو نہ کچھ جام کے چھلکانے سے

آکے تو بیٹھ یہاں کام نہیں ناصح کا
میں سمجھ جاؤں گا سب کچھ ترے سمجھانے سے

کرسیٔ عدل کی اصغر نے بڑھا دی توقیر
داوری گاہ عدالت میں جگہ پانے سے

اوج پہ مجلسِ اعلیٰ کی سفارش سے ملا
اور سلطانِ حق آگاہ کے فرمانے سے

داد لیتا ہوں میں اے نظم نوا سنجی کی
ابر کے جھومنے سے بحر کے لہرانے سے

۱۹۳

یاد تھے ہم کو بہت ذکر پریشانوں کے
سننے والے نہ رہے اب تو ان افسانوں کے

مسکرانے سے چھلکتے ہوئے پیمانوں کے
بزم میں کھلنے لگے پھول بھی گلدانوں کے

گرد میں قافلۂ نکہتِ گل کی سمجھا
دیکھ کر رنگ [illegible] کو گلستانوں کے

آتش افروز ہوئی برق جو صدمے مطرب
نغمہ نے نہیں مشغلے میں ترانوں کے

بارِ خاطر تو نہ ہو جا کہیں اے طولِ امل
بس بچا دل میں کہیں تجھ سے ارمانوں کے

تتلیوں کا یہ تماشا تھا جو دیکھا ہم نے
ہاتھ پڑتے ہیں رکے سلسلے جنبانوں کے

قدرتِ نغمہ سے ہوتی نہیں زحمت محسوس ناقہ چلتا ہے ترنم پہ حدی خوانوں کے
بسملوں کو بھی تڑپتے نہیں دیکھا ایسا چاندنی شمع کی مقتل میں ہے پروانوں کے
لے چل اے جذبۂ دل آنکھ بچا کر مجھ کو پہرے بیٹھے ہوئے رہ جائیں نگہبانوں کے
ڈال دی بار پہ درد نے اون پر بھی کمند کنگرے عرش سے اونچے تھے جن ایوانوں کے
ہیں حوادث بھی زمانہ کے وہ اعجاز رقم نقش رہ جاتے ہیں ہر نخل میں طوفانوں کے
نخل آشوب سے اس ہفت فلک کے بچ کر کچھ بگولے ہیں سرِ راہ بیابانوں کے
آزمانے کو جو اپنا نہ زمانہ کی چلا دیو بھی مجھ کو ملے بھیس میں انسانوں کے
ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں ارباب کمال حوصلے اور بڑھے جاتے ہیں نادانوں کے
خوانِ نعمت پہ ہجوم اہل ہوس کا ہے عبث من و سلویٰ نہیں حصہ میں مگس رانوں کے
بحر موجوں سے گلا اپنا چھڑا کر نکلا رہ گئے دام جو بچھے تھے گریبانوں کے
جلد اے بادِ مراد آکہ ہے کشتی اپنی منہ میں گرداب کے آشوب میں طوفانوں کے
کتنے معمورۂ عالم تھے کہ اب ان کی جگہ خاک ہی خاک ہے دامن میں بیابانوں کے
اوس کی محفل میں خبر کچھ دلِ مضطر کی نہیں لوٹتے ساتھ ابھی دیکھا تھا پروانوں کے
مجھ کو حیرت ہے کہ رخسار تو لو دیتے ہیں اور کھلاتے نہیں پھول کبھی کانوں کے
ہم نے بھی گوشۂ عزلت میں کیے ہیں وہ کام کارنامے جو تہمتن کے ہیں میدانوں کے
ایسے دروازہ کو بس دور سے ہی اپنا سلام جس جگہ ناز اٹھانے پڑیں دربانوں کے
ہیبتِ معدلتِ دولتِ عثمانی نے شیر میں لرزہ بر اندام نیستانوں کے

چاہیے عرش کے مضمون غزل میں نظم
ساتھ ہی اس کے مضامین پریشانوں کے

١٩٤

مجھ کو اے یار ذرا چشم نمائی ہوتی
دل تو مل جاتے جو آنکھیں لڑائی ہوتی

ہوئے کے مے پیر مغاں نے مجھے روکا ورنہ
داؤ پر دولت کونین لگائی ہوتی

راز ہے دل کے نہ کرتا جو زباں کو آگاہ
بات جو اپنی تھی کاہکو پرائی ہوتی

دل سے حسرت کا نکلنا تھا اگر ناممکن
ساتھ لیتی ہوئی دل کو نکل آئی ہوتی

سامنے داور محشر کے کہتے پھر آپ
پہلے مجھ سے تو ذرا آنکھ ملائی ہوتی

ضبط کیا ہی دل نے جو بنایا تھا حصار
ایک آنسو نے وہ دیوار گرائی ہوتی

ہو تیر رشک میں جس طرح قفس میں بلبل
یہیں رہ جاتا تڑپ کر جو رہائی ہوتی

کوئی تدبیر جو بنتی تو بگڑ بیٹھتے
کبھی تقدیر جو لڑتی تو لڑائی ہوتی

ٹوٹ جاتی جو یہ زنجیر تو اے دشت جنوں
شہر سے وادی وحشت میں بلائی ہوتی

توبہ جب کر چکے ہم ابر آیا ابھی تو کیا
لطف جب تھا کہ گھٹا آنکھوں میں چھائی ہوتی

وضع ہم خانہ بدوشوں کی بنا کر اے خضر
چھاونی عالم فانی میں چھائی ہوتی

روح غربت نہ گراتی نہ اگر حرص مجھے
آسماں کو ہوس ناصیہ سائی ہوتی

رشک خورشید رکا سا خیر ہوئی یہ ورنہ
اس پتنگے نے ابھی آگ لگائی ہوتی

دل کے ارمان اگر تھے نہ نکلنے والے
دم نکلنے کی تو امید بر آئی ہوتی

حسن جو ہوتا ہی بندش میں وہ مضموں ہیں کہاں
بڑھ کی سونے سے ہی قیمت میں گھڑائی ہوتی

کاغذ باد رہا دست ہوس میں دل زار
اڑا ہو جاتا یہ ممکن جو چڑھائی ہوتی

گر پڑا پاؤں پہ کوئی تو کہا ٹھکرا کر
لوگ ہنستے تجھے ذرا شرم تو آئی ہوتی

تو نے احسان جو اٹھایا تھا کسی کا اے نظم
آنکھ پھر سامنے وہ کس کے نہ اوٹھائی ہوتی

۱۹۵ —— وله —— ۱۲

جان جاتی رہے شکوہ نہیں کرنے والے
کیا جگر رکھتے ہیں دم عشق کا بھرنے والے

پھیر تو لی ہے نگہ اس کی خبر ہی لینا
مل گئے خاک میں نظروں سے اترنے والے

مضطرب ہو نہ شب غم میں ستاروں تو دیکھ
کیسے خاموش گذرتے ہیں گذرنے والے

روح پھونکیں تن بیجاں میں کچھ آسان نہیں
کیا مسیحا بھی ہیں دم عشق کا بھرنے والے

کوئی موسیٰ کی طرح طالب دیدار تو ہو
اپنے عاشق سے وہ پردہ نہیں کرنے والے

آفتوں کا ہے یہ گھر دم بھی نہ لینے کو ٹھہر
اتنا وقفہ بھی مناسب نہیں مرنے والے

ایسے بیزار گئے لوگ جو دنیا سے گئی
اب ادھر بھول کے بھی رخ نہیں کرنے والے

نصرت حق جنہیں موسیٰ کی طرح ہی منظور
کسی فرعون سے ہرگز نہیں ڈرنے والے

طالب منزل مقصد ہی مرا اشتیاق
ساتھ لے لے مجھے رستہ سے گذرنے والے

موج خیز غم الفت کا تلاطم تو یہ
غوطے کھا جاتے ہیں پانی پہ ٹھہرنے والے

خون ناحق کہیں چھپ سکتا ہے ہم دیکھیں گے
حشر کے دن تو مکر جائیں مکرنے والے

زیست ذلت کی ہی مرجانے سے بدتر بخدا
کچھ خبر بھی ہے تجھے موت سے ڈرنے والے

۱۹۶ — وله — ۱۲

شمع خورشید ہی دامن بزم میں جلنے کیلئے
چرخ گرگٹ کی طرح رنگ بدلنے کیلئے

غم ہے بے صبر کلیجہ مرا ملنے کیلئے
اشک بیتاب ہیں آنکھوں سے نکلنے کے لئے

پاؤں بہکا تھا اگر نشہ میں بہکی نہ زباں
نام ساقی کا لیا گر کے سنبھلنے کیلئے

موت ہی نے شب ہجراں میں بہت کی تاخیر
ہم تو بیٹھے تھے بڑی دیر سے چلنے کیلئے

اتنا اطلس کی قبا پر نہو نازاں طاؤس
پائے نازک بھی تو موزوں نہیں چلنے کیلئے

یہ سمجھ کر سرِ رہ ہم نے بنایا ہے مزار
تم کبھی تو نکل آؤ گے ٹہلنے کیلئے

سہہ کے ایذا دلِ ناداں کو بنا لے پتھر
کام آئے گا یہ موذی کو کچلنے کیلئے

دل لگایا ہے تو آنسو نہ بہاؤں کیونکر
نخل کو سینچتے ہیں پھولنے پھلنے کیلئے

پوچھیے دشمن سے کوئی میرے قلم کا انداز
ہے یہ اردو زباں زہر اگلنے کیلئے

دل ہو بیتاب تو یارب ہے یہ طاقت مجھ میں
دونوں ہاتھوں سے کلیجے کو مسلنے کیلئے

دامنِ یار تلک ہاتھ نہ پہنچا نہ سہی
دل تو پہلو میں ہے سو ہاتھ اچھلنے کیلئے

ہے یہ بالوں کی سفیدی خبر مرگ ای نظمؔ
دھوپ دیوار پہ چڑھتی ہے تو ڈھلنے کیلئے

۱۹۷ — وله — ۱۱

کہنیوں تک مرے بہہ کے لہو آتا ہے
کیا نہیں آتا ہے کافر کو وضو آتا ہے

اوس کو جو کوٹھی پہ دیکھا ہی تو ہی دل کا یہ حال
جب اوچھلتا ہے لب بام کو چھو آتا ہے

نشۂ مئی سے ہے لغزش قدم ساقی میں
جھونکے لیتا ہوا محفل میں سبو آتا ہے

کوئی پوچھے تو سہی قتل کیا ہے کس کو
منہ چھپائے ہوئے وہ عربدہ جو آتا ہے

قبر میں بہر خدا چین سے سووں کہ نہیں
ہے ستم ساتھ جنازہ کی بھی تو تم آتا ہے

ہیں کدہر رند ذرا جھوم کے چلنا دیکھیں
ابر کہسار سے اوٹھ کر لب جو آتا ہے

بس نہ دیوانے پہ چلتا ہے نہ ہشیار پہ کچھ
نہ تو دل آتا ہے قابو میں نہ تو آتا ہے

کھل گیا اتنو کہ دل میں ہے خلش تیرنگا کی
خون اشکوں میں بقدر سر مو آتا ہے

زمزمہ تیرا کس آفت کا تھا ای مرغ چمن
آج گلزار میں غنچہ کے لہو آتا ہے

لاش بسمل پہ جو ہے اشک فشانی منظور
بال کھولے ہوئے وہ غالیہ مو آتا ہے

نظم اغیار سے کیا قدر شناسی کی امید
کہیں نا کس کو خیال کس و کو آتا ہے

۱۹۸ —— ولہ —— ۳۲

نہ مروت نہ مدارا نہ وفا آتی ہے
ظلم آتا ہے ستمگر کو جفا آتی ہے

مژدۂ عیش لیے باد صبا آتی ہے
ساغر گل میں مئے ہوش ربا آتی ہے

اونگلیاں کانوں میں رکھئے تو صدا آتی ہے
شور کرتی ہوئی اک سیل فنا آتی ہے

راستی میں قافلۂ عمر ہے سرگرم سفر
دل دھڑکتا ہی تو آواز درا آتی ہے

شک گذرتا ہے برہمن کی طہارت میں اگر
ایک غم مدغم صہبا میں لگا آتی ہے

۲۱۵ ہمت کا مصرعہ ۱... ۲۱ ہوفت کے قمار سے باقہ : ہے د

گل نے کیا جانے سنی بانی ہے کس کی آواز
کان بجتے ہیں ابھی تک وہ صدا آتی ہے

اے صبا سیرِ گلستان میں مستانہ روی
تو قرا ہے گل و نسرین کی لنڈھا آتی ہے

موسمِ گل میں ہے جامہ میں سماتا گل
ٹھیک آتا ہے گریبانِ قبا آتی ہے

شنوا ہو تو کوئی شوق تو ہو منزل کا
سیکڑوں کوس سے آوازِ درا آتی ہے

دشتِ غربت سے لیلیٰ کا عجب تھا ہے خیال
سامنے حیرتِ نقشِ کفِ پا آتی ہے

منزلِ گور ہے اس دشت کی پہلی منزل
دل کے آ جانے سے پہلے ہی قضا آتی ہے

دم جو لیتا ہے ذرا کوہ کنی میں فرہاد
جا کے شیریں اسے آواز سنا آتی ہے

خلوتِ وصل میں آ جائیگی ہو جرأت کس کو
آتی ہے شرم بھی تو رو تبعاً آتی ہے

اس کا دم بھرتے ہیں بیٹھے ہوئے دنیا سے الگ
ہر نفس میں خبرِ ارض و سما آتی ہے

خود تو مخمور ہے اوروں کو نصیحت زاہد
کچھ تجھے شرم بھی اے مردِ خدا آتی ہے

لطف جب ہے کہ برسنے لگے میخانہ پر
جھومتی قبلہ سے گھنگور گھٹا آتی ہے

کیا عجب ہے کہ صراحی بھی کرے سجدۂ شکر
جھومتی قبلہ سے گھنگور گھٹا آتی ہے

وہ چلا گورِ غریباں کو خدا خیر کرے
تو قیامت بر خاکِ شہدا آتی ہے

دل تڑپا میں شبِ فرقت میں رہ صبح تلک
اس کہانی میں کہیں نیند بھلا آتی ہے

آہ کے ساتھ نکلتا ہے جو کچھ دل کا غبار
جا کے گردوں پہ بھی وہ خاک اُڑا آتی ہے

نہ تھمی عمرِ رواں لاکھ پھڑکتا رہا دل
سچ کہا ہے کہیں مٹھی میں ہوا آتی ہے

راحتیں وادیٔ غربت میں بھی تو نے بخشیں
چھاؤں ہے سبزہ ہے جنگل کی ہوا آتی ہے

آنکھ جب پڑتی ہے دنیا پہ تو بڑھتی ہے ہوس
جب دریچہ کوئی کھلتا ہے ہوا آتی ہے

ہائے یہ قبر کی گرمی یہ اندھیرا ہے ہے
کوئی کھلتا ہے نہ روزن نہ ہوا آتی ہے

کچھ دنوں تخت سلیماں تھا ہوا پر اب تو
خاک اوڑانے کو سلیماں کی ہوا آتی ہے

خاک میری ہوئی برباد تو ہو جانے دے
میں تو خوش ہوں تیرے دامن کی ہوا آتی ہے

ہاتھ باندھے ہوئے آئینہ کھڑا رہتا ہے
پاؤں پڑنے کے لئے آپ حنا آتی ہے

چھیڑ کرتا ہے یہ ابرو کہ پڑے گی تلوار
کہہ رہا ہے یہی گیسو کہ بلا آتی ہے

وصل کی رات بھی یہ ہی ہے لڑائی اکثر
بار ہا بیچ میں وہ زلف دوتا آتی ہے

یہ تیوری چڑھ جاتی ہے فوراً یہ تماشا دیکھو
فتنوں سے جو ہنسی اوس کو ذرا آتی ہے

چاند نکلا کرے بڑھ بڑھ کے نکلتا ہے اگر
کہیں اوس میں ترے عارض کی صفا آتی ہے

نظم آزاد ہے اب اور ہے کنج خلوت
یاد ہر صبح نہ جاناں نہ صبا آتی ہے

١٩٩ ——— ولہ ——— ٢١

پاک کمر اشک نہ لے شاہد خوش خو میرے
ہاتھ نازک ہیں ترے گرم ہیں آنسو میرے

ناصحا رونے سے آزردہ رہا تو میرے
رہ کے تسکین نہ پونچھے کبھی آنسو میرے

برچھیاں مارگی اور درد جگر چاک نہ کر
درد وارد ہے جو شوق میں پہلو میرے

عہد طفلی سے جو ہیں سر پہ بلائیں نازل
جانتا ہوں کہ یہ لٹکے ہیں گیسو میرے

درد و اندوہ سے پڑتی ہی رہی چین و شکن
غم کے ہاتھوں میں کماں دار ہے ابرو میرے

ہاتھ سے ہے پیری اشک گئے پاک اُس نے
پھلیاں موتیوں کی ہو گئے آنسو میرے

پاؤں جھولے سے نکالا ہے کہ سودا الٹا
عشق لیلیٰ بچپن کے شگوفے ہوئے گھنگرو میرے

اوس طرف لی کبھی کروٹ تو کبھی اُس جانب
ڈھونڈتے ہیں کسی محبوب کو پہلو میرے

ہیں گلے ہار جو کسی مہرلقا کے بانہیں
آج شاخ گل خورشید ہیں بازو میرے

جب میں جانوں کہ ہوئی یکدلی و ہمدردی
اون کی آنکھوں سے نکلنے لگیں آنسو میرے

جب بڑھی دست دعا جانب ساقی ازل
بھر گئے بادۂ مقصود سے چلو میرے

جان لیں پہچان نہیں گوشۂ عزلت میں کوئی
روشناسوں میں ہیں آئینہ زانو میرے

دل کو تو لے تو مرے حسرت دیدار ذرا
روشنی طور کی دیں سنگ ترازو میرے

آگیا حال مجھے حضرت موسیٰ کی طرح
آکے چمکا جو کبھی سامنے جگنو میرے

آج پر جوش ہے پر شور ہے میتا ہی دل
یہ سبب ہے کہ تلاطم میں ہیں آنسو میرے

سوز غم سے کسی کروٹ نہیں پایا آرام
مثل فانوس خیالی ہے پہلو میرے

کلفت افسوس ہی دل میں کیا کام تمام
خون امید سے لبریز ہیں چلو میرے

ہوا ہی کیا گرہ زلف جو کھل جائے گا
کوئی مضموں ہیں کہ بندھ جائیں گے بازو میرے

دیکھ کر تاروں کو یاد آتی ہے بزم شب عیش
صبح تک شام سے تھمتے نہیں آنسو میرے

کیا بیاں کیجیے بالوں کی سفیدی کا فروغ
عہد پیری میں ہوئے ابرو میرے

نظم اس بزم میں ہیں شاعر صاحب دل ہو بیا
دل کے خالی نہیں مصرع کے بھی پہلو میرے

رنگ خوں اشک میں گہرا نظر آتا ہی مجھے
پیر خطر عشق کا صحرا نظر آتا ہی مجھے
بندہ اوس زلف میں الجھا نظر آتا ہی مجھے
نظر عاقبت اندیش اک آئینہ ہے
نہ فلک دیکھ سکا اے مہ کامل وہ فروغ
زال و سیمرغ کا مذکور اک افسانہ ہے
خیال کیا ہوئیں اوٹھانہ بانداز حجاب
اس کی رحمت کا ہی جوش اپنے گناہوں کا ہجوم
کچھ عجب حال ہے دیکھی ہی اوسکی تصویر
کشتی بادہ لگا دے لب جو اے ساقی
غیر آنکھوں میں اوڑا لے گیا نقشہ تیرا
ساغر مے کے سوا او نہیں اسکا علاج
آج وہ اوڑھ کے لنگی میں دوپٹہ آبی
بیخودی کو مری کافی ہے یہ اے موسیٰ
جستجو میں تری او دشت میں پھرتا ہوں میں
چشم و مژگاں کا تصور ہی جنوں کا ساماں

آج دامن پہ کلیجا نظر آتا ہے مجھے
خضر اس دشت میں پیاسا نظر آتا ہی مجھے
دہن یار کا چھالا نظر آتا ہی مجھے
شکل امروز میں فردا نظر آتا ہی مجھے
ترا نہ صبح سی اترا نظر آتا ہے مجھے
دوست اس عہد میں عنقا نظر آتا ہی مجھے
ہے یہ پردہ ترا گہرا نظر آتا ہے مجھے
ایک سیلاب دریا نظر آتا ہے مجھے
تہ اندھیرا نہ اوجالا نظر آتا ہے مجھے
آج کے ابر میں دریا نظر آتا ہے مجھے
جب سے چہرہ بھی کچھ اترا نظر آتا ہے مجھے
دل قتیل غم فردا نظر آتا ہی مجھے
آسماں رنگ بدلتا نظر آتا ہی مجھے
کوہ پر لالہ صحرا نظر آتا ہے مجھے
ز فلک آبلہ پا نظر آتا ہے مجھے
ان جگروں سے تو صحرا نظر آتا ہے مجھے

بندگی دیدہ حیراں نے پری شیشہ میں
ایک آفت کا یہ پتلا نظر آتا ہے مجھے

سن نہ لے وہ نقش پا زمیں کی آواز
جان دینے میں بھی کھٹکا نظر آتا ہے مجھے

ور مقصود کا کیا خوب شگون تہ آیا
کف افسوس میں چھالا نظر آتا ہے مجھے

دعوی جوشن صفا اور تمہارے آگے
آئینہ آنکھ کا اندھا نظر آتا ہے مجھے

حسرت دید سے جاں آ جو گئی آنکھوں میں
دم نکلنے کا تماشا نظر آتا ہے مجھے

داغ کو کیوں نہ کلیجہ سے لگائے رکھوں
ایک دل سوز تو اپنا نظر آتا ہے مجھے

اے غم یار لہو پینا سکھانے والے
دل میں کچھ خون تمنا نظر آتا ہے مجھے

شہرہ ہی شہرہ ہے ہستی کا یہاں نام ہی نام
بیضۂ رخ میں عنقا نظر آتا ہے مجھے

جس جگہ مہر نبوت نے شرف پایا ہے
آپ کا نقش کف پا نظر آتا ہے مجھے

ناز انداز ستم عشوہ کرشمہ حیدر
جو ہے وہ خون کا پیاسا نظر آتا ہے مجھے

۲۰۱ —— فعلاتن فعلاتن فعلن —— ۱۲

حسن پر خلق خدا لوٹ گئی
وہ ادا کی کہ قضا لوٹ گئی

چال پر اس کی قیامت اٹھ کر
مثل نقش کف پا لوٹ گئی

درد کی طرح اٹھا میرا غبار
دو قدم چل کے ہوا لوٹ گئی

سیکھے ہم سے کوئی انداز سوال
عرش پر جا کے دعا لوٹ گئی

بعد میرے کوئی پرساں نہ ہوا
قبر پر آ کے وفا لوٹ گئی

دیکھنا وار ادا کا اوس کی | ساتھ بسمل کے قضا لوٹ گئی
وہ جو مستانہ چمن سے گذرا | شاخ گل موج صبا لوٹ گئی
دیکھنا جذب دل زار مرا | کشمش کا ہر با لوٹ گئی
واہ رے حسن برو دوش و کمر | دیکھ کر زلف دوتا لوٹ گئی
چھاؤں آئی ترے کوچہ میں کہ دھوپ | خاک پر مثل ہما لوٹ گئی
چاندنی تا سر دیوار آکر | دیکھ کر جوش صفا لوٹ گئی

آج سن کر ترے نالے اے نظم
بلبل نغمہ سرا لوٹ گئی

۲۰۲ — مفاعلن فاعلن فعولن دوبار — ۲۲

خبر ہوئی خود بخود یہ دل کو دہر دارالاماں نہیں ہے
خوشی یہ کہہ کر ہوئی روانہ مرا ٹھکانہ یہاں نہیں ہے
وہ عندلیب اسیر ہوں میں یہی کہ اذن فغاں نہیں ہے
قفس میں نقش و نگار کیا ہوں نفس ابھی خونچکاں نہیں ہے
کبھی نہ کیں میں نے دل سے باتیں کہ یہ مرا راز داں نہیں ہے
نہ حرف مطلب زباں تک آیا کہ یہ مری ہمزباں نہیں ہے
یہاں سے ہے جانے کا نام آنا فریب میں دیکھ آنہ جانا
طلسم ہے رہ گزار ہستی غبار ہو کاروان نہیں ہے

نہ جذب وہ کہربا میں پایا نہ رنگ وہ پیسا خامیں پایا
کہاں کہاں میں نے جاکے ڈھونڈا دل و جگر کا نشاں نہیں ہے

نجانے ضبطِ فغاں نے کیونکر غمِ دروں کو چھپا کے رکھا
حریرِ رنگِ پریدہ میں تو کہیں وہ شعلہ نہاں نہیں ہے

ادھر جوانی کی شام آئی ادھر ہوئی صبح عہدِ پیری
یہ کیسی شام و سحر الٰہی کہ جس میں شب درمیاں نہیں ہے

نہ کوئی اعلیٰ نہ کوئی ادنیٰ کہ ہے مساوات ان کا مذہب
جہاں کے ہم سب ہیں رہنے والے زمیں نہیں آسماں نہیں ہے

اگرچہ ہے بے ثباتِ عالم ٹھہر کوئی دم تو اے شبنم
ترا قدم تو سبک ہے ایسا کہ برگِ گل پر گراں نہیں ہے

کمندِ فکرِ بلند سے جب فضائے خاطر کو ناپتا ہوں
تو کہتی ہے شانِ لاتناہی کہ اس کی حد لامکاں نہیں ہے

سہیل و شعریٰ و نسرِ طائر میں خط ساغر میں ڈھونڈ لیتا
اگر یہ پیرِ مغاں نہ کہتا کہ یہ خطِ کہکشاں نہیں ہے

برا جو کتنا ہی کہہ لے واعظ برا نہ مانیں گے رند ہرگز
کسی سے دل میں ملال رکھنا یہ رسمِ دیرِ مغاں نہیں ہے

چمن میں آکر یہ میں نے جانا ہے اتفاق اصل شادمانی

یہ دو ہوائیں بھی ہیں مل کر یہ نہر آب رواں نہیں ہے

کمند موج شعاع پا کر چلی سوئے اوج مہر شبنم
سپند رہ رہ گیا تڑپ کر کہ درد دل نذر دہاں نہیں ہے

یہی تو ہے اس کا آستانہ نہیں بہت دور ہم کو جانا
وہ سامنے لامکاں نہیں ہے وہ حلقہ کہکشاں نہیں ہے

جھلک دکھادی تھی کس نے اپنی کہ جوہروں میں تھا اک تلاطم
فضائے آئینہ ہے او داس اب وہ طوطی پر فشاں نہیں ہے

نہ اف کرو تماشا کی دیکھو چھری جگر پر لگے تو دیکھو
مجھے ملال ستم نہیں ہے مجھے مجال فغاں نہیں ہے

نگاہ آبستن ہوس ہے۔ ہوس ہے آلودہ مناہی
تو اس سے بہتر ہے کم نگاہی کہ کچھ تماشا یہاں نہیں ہے

ہلاک ہونی کو اے مسافر چلا شب تار میں کدھر تو
کہ غول صحرا کے شعبدے ہیں یہ آتش کارواں نہیں ہے

بھلا ہو ناداں واعظوں کا کہ میکدے کو کیا ہے رسوا
وگرنہ بادہ کشی کا چرچا کہاں نہیں تھا کہاں نہیں ہے

مقام تسلیم میں پہنچ کر۔ اثر نہ خوف و رجا کا دیکھا
سنا یہ کرتے تھے واعظوں سے بہشت میں دیو خوف یاں نہیں ہے

یہ کیسی اے نظم چپ لگی ہے کہیں نہ رسوا کرے یہ تجھ کو
کوئی خموشی نہ ہوگی ایسی کہ جس میں کچھ داستاں نہیں ہے

۲۰۳ مفاعیلن مفاعیلن فعولن ۳۲

پھرا ساقی کس آب آتشیں سے — کہ چھلکا خون رنگ یاسمیں سے
یہ کاوش خار صحرا اور یہیں سے — چھٹا دامن تو الجھا آستیں سے
فلک شرما گیا اس کی جبیں سے — بنائے چاند زلف عنبریں سے
کبھی دیکھو ادھر بھی آنکھ اٹھا کر — اجازت لو نگاہ شرمگیں سے
فلک دیتا رہا سرمایۂ دہر — نہ اپنا ہاتھ نکلا آستیں سے
کشیدہ رہ نہ یوں اے دامن یار — لٹکنا سیکھ زلف عنبریں سے
مبارک تم بسمل ہو کے مرنا — چھری پھرتی ہے دست نازنیں سے
قصاص آخر لیا قاتل سے میں نے — اسے مارا نگاہ واپسیں سے
سفر کا میرے قصہ مختصر ہے — کہیں جانا ہے آیا ہوں کہیں سے
بہت نازک ہے اے ناصح مرا دل — کہیں ٹوٹے نہ حرف دل نشیں سے
پلٹ جاتا ہے فوراً بات کہہ کر — یہ عادت سیکھ لی ہمنے نگیں سے
تبسم کس خوں گرفتہ پر غضب تھا — لہو ٹپکا نگاہ خشمگیں سے
سبب گردوں کے خم ہونے کا یہ ہے — کہ جھک کر توڑتا ہے زمیں سے
شرار عشق دامن جل کے بھڑکا — چراغ عقل گل کر آستیں سے

خوشی میں بھی نکالے غم کے پہلو
خدا سمجھے دل اندوہ گیں سے

اٹھائی آنکھ اس نے اور نہ دیکھا
نہ سنبھلا جام دست نازنیں سے

یہ شاخ گل ہے اے بلبل کہ صیاد
کماں لے کر نکل آیا کمیں سے

بھلا محشر میں کیا واعظ سے امید
گنہ گار اس نے ٹھہرایا یہیں سے

کھلا یہ سابقہ کے بعد ناصح
کہ حضرت آپ بھی ہیں کچھ یونہیں سے

سخن جب اصل ہی میں بے نمک ہو
تو کیا ہوتا ہے شور آفریں سے

عطائی دہر سے یوں ہاتھ کھینچا
شکن نکلی نہ اپنی آستیں سے

کہا میں نے قیامت ہو تو بولے
یہ مردہ کیا نکل آیا زمیں سے

عجب آزاد ہے دیوانۂ عشق
نہ دنیا سے غرض اوس کو نہ دیں سے

تری قربت کا اک زینہ ہے معراج
وہ منزل دور ہے عرش بریں سے

اشارہ تیری رحمت کا اگر ہو
لڑوں کشتی کراماً کاتبیں سے

وہیں ہو خار زار اے چرخ افسوس
چمن پیدا ہوئے جس سرزمیں سے

بلا انگیز ہے خال رخ یار
زحل اوترا ہے چرخ ہفتمیں سے

خیال خال باندھا دل میں میں نے
ستارہ دیکھتا ہوں دوربیں سے

بیاں کس کو خبر دور فلک کی
کسے فرصت ہے دور ساتگیں سے

تعلی اہل رفعت نے نہ چھوڑی
گئی گردوں پہ خاک اوڑ کر زمیں سے

نگاہ مست نے رسوا کیا ہے
اوٹھا طوفان موج ساتگیں سے

جلائے نظم آئینہ پر اپنے
ہوئی گرد نگاہِ عیب بیں سے

۲۰۴ —— ۲۴

خیالِ چشمِ فتاں ہر گھڑی ہے
اجل سچ کہتے ہیں سر پر کھڑی ہے

لبِ اوس کا پھول کی اک پنکھڑی ہے
گراں جس پر کہ مسی کی دھڑی ہے

چلو صحرا کو یہ دھن ہر گھڑی ہے
یہی تدبیر مجھ کو بن پڑی ہے

یہ غرہ زلف و رخ پر یاد رکھنا
کبھی کا دن کبھی کی شب بڑی ہے

نہیں رنگِ چمن کو پائیداری
یہ سمجھو فصلِ گل اک پھلجھڑی ہے

دلِ غمگیں مرا وہ کربلا ہے
کہ لاشِ آرزو جس میں گڑی ہے

نظر کیا جانے شوخی اوس ادا کی
کہ یہ تلوار تو دل پر پڑی ہے

گھلا جاتا ہوں میں غم ہو کسی کو
کوئی پوچھے کہ تجھ کو کیا پڑی ہے

لحد تک پھر تو ہے پیری ہی پیری
غنیمت ہے جوانی جو گھڑی ہے

مجھے مارا تری اس نازکی نے
سروہی جب پڑی اوچھی پڑی ہے

وہ آئے نزع میں بالیں پہ میری
یہ ساعت نیک ہے اچھی گھڑی ہے

یونہیں رہنے دو مجھ کو نیم بسمل
تمہاری دل لگی تو دو گھڑی ہے

بھلا تم اور چراؤ دل کسی کا
سراسر جھوٹ ہے اور دھڑی ہے

ملے جائیں یہ منہ مانگی مرادیں
کہ بندوں پر تری رحمت بڑی ہے

شہنشاہوں سے بگڑا رہتا ہے وہ — جسے تیری فقیری بن پڑی ہے
الٰہی تو دل بے آرزو دے — مجھے حسرت میں حسرت یہ بڑی ہے
مرے پاس آتے آتے رک رہے وہ — اسی سے سانس سینہ میں اڑی ہے
جہالت میں سلوکِ راہ عرفاں — اندھیری رات ہے منزل کڑی ہے
میں پہلی ہی اسیری سے تھا سمجھا — کہ پا با عاشقی کا ہتکڑی ہے
نکالیں تو قدم وہ گھر سے باہر — قیامت ہاتھ باندھے ہی کھڑی ہے
متاعِ صبر پھونکی سوزِ غم نے — یہ چنگاری کہاں جا کر پڑی ہے
گنا ہونگی گھٹائے جائیں گے سایہ — سنا ہے دھوپ محشر کی کڑی ہے
نہ ہو بیزار مجھ سے تو تو اے قبر — مری صورت گلی ہے یا سڑی ہے

وفا کہتی ہے اب حیدر نکل جا
ادا کہتی ہے ایسی کیا پڑی ہے

۲۰۵ — ۱۹

وہ آئی فوجِ گل وہ برق چمکی — وہ اڑتی آتی ہے بیرق علم کی
مجھے خواہش ہے ساقی جامِ جم کی — بھلا ہو خیر تیرے دم قدم کی
یہ کہتی ہے صفِ مژگاں صنم کی — کہ راہیں بند ہیں دیر و حرم کی
نہ دیکھے اے نقشِ پا اون شوخوں کو — تری آنکھوں میں خاک اسکے قدم کی
فلک نے کھلا رکھا ہے لالہ و گل — یہ لاشیں ہیں شہیدانِ ستم کی

سمجھ لے ہاتھ پھیلانے سے پہلے ‏ | چلیں گی برچھیاں لاؤ نعم کی
مجھے غش میں پڑا رہنا ہے بہتر | ہوا ہے گرم دامانِ کرم کی
ہمارے دور میں بھی ہے وہی جام | خرابی کی ہے جس نے ملکِ جم کی
جو میری طرح سے کھینچا دمِ سرد | تو سانس اکھڑی نسیمِ صبحدم کی
نہ کیوں قسمت پہ اپنی ہوں میں نازاں | کہ گنجائش نہیں ہے بیش و کم کی
نہ رکھنا زیست میں دم کا بھروسا | کسی نے کیا وصیت مرتے دم کی
وطن کو مڑ کے غربت میں جو دیکھا | تو اک زنجیر تھی نقشِ قدم کی
یہ دل ہے اور تیری عشق کا داغ | قسم ہے مجھ کو قندیلِ حرم کی
عطا چھٹ جائے تو چھٹ جائے لیکن | ادا چھٹتی نہیں اہلِ کرم کی
رہائی دامِ گیسو سے ہوئی یوں | چھٹیں قفسیں اسیرانِ ستم کی
وہ دل آفت زدہ وہ کوچۂ زلف | وہ تاریکی وہ راہیں پیچ و خم کی
گریباں تک نہ پہنچا ہاتھ اس کے | پشیماں ہو کے بھی گردن نہ خم کی
ضرور اب اعتبار آئے گا سب کو | قسم کھائے ہیں وہ جھوٹی قسم کی

حذر لازم ہے بدگویوں کو اے نظم
کہ ہے کالی زباں میرے قلم کی

۲۰۶ —— غزل مشاعرۂ یمین السلطنۃ ذوالوزارتین دولت آصفیہ ——

چہ سامانِ سیہ کاری نہ کردی | ولے کردی و پنداری نہ کردی

درین گلشن بسانِ نکہتِ گل | ز خود رفتی و خود داری نہ کردی
ورش از سجدۂ تو دور تر بود | باندازہ نگوں سازی نہ کردی
سرت بار معاصی بر نتابد | چرا فکرِ سبکباری نہ کردی
خلاف از آبروے عشق آریں پس | چو بر رخ اشک غم جاری نہ کردی
ازیں خوابِ گران غفلت آوے | تو گاہے قصدِ بیداری نہ کردی
برین عقلِ تو واغطا آفریں است | کہ غم خوردی و غمخواری نہ کردی
من از تو ایں سخن باور نہ دارم | کہ دل بروی و دل آزاری کردی
چرا کے بندہ کہ رازِ عشق را فاش | تو و زمستی و ہشیاری نہ کردی
خدا کے بندہ کہ درایں کوچۂ عشق | لحاظِ ذلت و خواری نہ کردی
شدہ راز عطایت فاش نے شاد | کہ پنہانش ز بسیاری نہ کردی

خدا بودہ است آمرزندہ اے نظم
نہ کردی ہیش او زاری نہ کردی

۱۴ مفاعیلن چار بار ۲۰۷

نہ جی بہلا مرا بوئے گل و رنگ گلستاں سے
رہا آوارہ مثلِ گرد باد اٹھ کر بیاباں سے
نگہ بے باک بکھری کا کلیں سر کا ہوا آنچل
ترانا اس طرح آنکھ آئینہ کی یہ چشمِ حیراں سے

غلامی کرکے شاہی مصر کی پائی تو کیا پائی
نہ یوسف کو مناسب تھا نکلنا چاہِ کنعاں سے

ہوا سے کھل رہے ہیں پھول یہ ماجرا دیکھا
کہ جاتے ہی ترے اوٹھنے لگے شعلے گلستاں سے

تڑپنا تجھ میں نہیں اے آہ گرنا دیکھ بجلی کا
اثر تجھ میں نہیں اے درد اوٹھنا سیکھ طوفاں سے

جہاں فانی ہے لیکن ہے دلیل ہستی باقی
وجودِ سایہ ہو جس طرح خورشیدِ درخشاں سے

ہوا دل غم سے چور اضطراب اب بھی نہیں جاتا
بچانا شیشۂ ناموس یارب سنگ لرزاں سے

مجھے نشو و نمائے تختۂ سوسن کا شک گزرا
وہ اک پرواز تھی طاؤس کی صحنِ گلستاں سے

عجب کیا نرگسِ بیمار کی آنکھوں میں نور آئے
یہ بادل ہے کہ سرمہ اوڑ کے آیا ہے صفاہاں سے

میں اہلِ ہوش کی اس چارہ سازی کا ہوں دیوانہ
بنائیں طوق اوسے گھٹتا ہو دم جس کا گریباں سے

ادب کا ہے تقاضا تم میرے باندھے کوئی

انہیں غرہ ہے الجھ پڑنے کی ناصح کے گریباں سے

نگاہِ غور کی جس شخص نے اپنی حقیقت پر
تو شرما کر نہ پھر اس نے اٹھایا سر گریباں سے

بسانِ سیل ہم قطعِ تعلق کرتے رہتے ہیں
بہ شکلِ موج گر پیدا گریباں ہو گریباں سے

پلا پھر نظم کو جامِ جنوں انگیز اے ساقی
کہ دردِ سر ہو خمیازۂ چاک گریباں سے

۲۰۸ ولہ ۱۷

نہ اب نکلوں گا ساری عمر کوئے مے پرستاں سے
کہ دیکھی میں نے ہمدردی یہیں انساں کو انساں سے

ملا ہے گل فشانی کا سبق مجھ کو گلستاں سے
گہر ریزی مرے خامہ نے سیکھی ابرِ نیساں سے

ہر اک ذرہ یہ چشمک جھانک کر روزن سے کرتا ہے
کہ میں واقف ہوں تحلیلِ شعاعِ مہرِ تاباں سے

سماں اب تک شبِ عشرت کا پھرتا ہے نگاہوں میں
نکل آنے کو تھی سلمائے فطرت خود شبستاں سے

غلط ہے اس سرا میں راحلۂ ہستی کا کب ٹھہرا

مگر ہاں کچھ پتا ملتا ہے اس کا گرد جولاں سے
اثر تا عرش پہنچا اک نگاہِ حسرت آگیں کا

تلاطم پڑ گیا ہے جنبشِ دامانِ مژگاں سے
نہ انسان کبھی ممنونِ منت ایسے ویسوں کا

زمیں میں گڑ گیا ہوں میں فلک کے بارِ احساں سے
کئے دیتی ہے بیخود دیکھ گل ہاتھوں میں رشتہ ہے

سنبھل اے باغباں گرنے نہ پائیں پھول داماں سے
شکستِ مدعا کا سامنا ہے دونوں جانب سے

کسی کا دل ہے نازک تر کسی کے عہد و پیماں سے
رخِ روشن پر اک خالِ سیہ میں دیکھ کر سمجھا

عروجِ ماہ میں اترا یہ تارا اوج کیواں سے
پتہ ملتا نہیں راتوں کو اب خوابِ رمیدہ کا

غرض کیا طائرِ شبگرد کو فکرِ شبستاں سے
و راہِ کرم سے راہ چلتے فیض پاتے ہیں

صبا اکثر معطر ہو کے نکلی ہے گلستاں سے
ٹھکانہ اور بھی کوئی ہے کیا خانہ بدوشوں کا

گزر جاتا ہے دیکھیں گردِ باد اوٹھ کر بیاباں سے

